ٹ - ٹـ

ٹ ٹـ ـٹـ = ٹھ (ঠ)

ٹَھ - ٹِھ - ٹُھ ، ٹھا - ٹھی - ٹھے - ٹھو (ঠো) ٹھو (ঠু)

ٹھکانہ - ٹھنڈا - ٹھیک ٹھاک - پٹھان - کٹھن -

ٹھوکر (ঠোকর) بیٹھو বসো

☆☆☆

مؤمن کا ٹھکانہ جنت ہے اور کافر کا ٹھکانہ جہنم . تمہارا یہ برتاؤ غلط ہے ، ٹھیک نہیں ہے ، کبھی کسی سے ایسا برتاؤ نہ کرو . جو بھی کام کرو ٹھیک سے کرو ، ہر قسم کی غلطی سے بچو .

گرم چائے اور ٹھنڈا پانی ، چائے گرم پیو اور پانی ٹھنڈا پیو ، کیا تم ٹھیک ٹھاک ہو؟ کوئی پریشانی تو نہیں ہے؟ اللہ کا شکر ہے ، میں بالکل ٹھیک ہوں ، کوئی پریشانی نہیں ہے . پٹھان ایک بہادر اور غیرت مند قوم ہے .

یہ مسئلہ تو بڑا کٹھن اور مشکل ہے ، معلوم نہیں ، اس کا حل کیا ہے .

یہاں اس کرسی پر بیٹھو ، وہاں اس کرسی پر مت بیٹھو ، وہ تو صدر مجلس کی کرسی ہے .

---

برتاؤ আচরণ (ব্যরতাও) کسی سے কারো থেকে, (এখানে অর্থ হলো, কারো সঙ্গে)

ج - জ

ج + ھ = جھ - ঝ

جَھ - جِھ - جُھ ، جھا - جھی - جھے - جھو (ঝো) جھو (ঝূ)

(فقیر کا) جھولا (درخت پر رسی کا) جھولا ، جھیل ، جھلمل ، بوجھ ،

سمجھ بوجھ ، جھٹ پٹ ، سچ اور جھوٹ .

بوجھ উচ্চারণ, বোঝ (ওকারের টান) বোঝা

بوجھ উচ্চারণ, বূঝ (দীর্ঘ ঊকারের টান) বুঝ

☆☆☆

اس جھیل میں زیادہ پانی نہیں ہے، پانی تھوڑا ہے مگر صاف ہے . مجھ پر بہت بھاری بوجھ ہے - میرا بوجھ ذرا ہلکا کردو، خدا تم پر رحم کرے - تم تو بہت سمجھ دار اور رحم دل آدمی ہو - اب وقت بہت کم ہے، یہ کام تم جھٹ پٹ کرلو . یہ رسی کا جھولا ہے، اس میں بیٹھو اور آرام سے جھولو .

سچ اور جھوٹ میں بہت بڑا فرق ہے، سچ کا انجام ہمیشہ بھلا ہے اور جھوٹ کا انجام برا . ہمیشہ سچ بولو، کبھی جھوٹ نہ بولو . سچا انسان سب کا پیارا ہے .

چ - চ

چ + ھ = چھ - ছ

چَھ - چِھ - چُھ ، چھا - چھی - چھے - چھو .

چھت - چھال - چھاپ - چھٹی - چھوٹا - پوچھ گچھ .

پوچھ گچھ জিজ্ঞাসবাদ مچھلی মাছ مچھر মশা

یہ زمین بستر ہے اور آسمان چھت ہے ، آج رات مچھر بہت زیادہ ہے ، مچھردان کہاں ہے ؟ یہ مچھلی ہے ، جمعہ کا دن چھٹی کا دن ہے ، آئندہ کل ایک دن کی سرکاری چھٹی ہے . یہ شہر چھوٹا ہے ، مگر بہت صاف ستھرا اور خوب صورت ہے .

دل چھوٹا نہ کرو ، اللہ پر بھروسہ کرو ، میرا دوست عمر میں تو مجھ سے چھوٹا ہے ، مگر علم و فضل میں مجھ سے بہت بڑا ہے .

## گنتی (গণনা)

ایک - دو - تین - چار - پانچ - چھ - سات - آٹھ - نو - دس - گیارہ - بارہ - تیرہ - چودہ - پندرہ - سولہ - سترہ - اٹھارہ - انیس - بیس .

---

علم و فضل উচ্চারণ, ইলমো ফয্যল (یہ عربی حرف عطف ہے جو اردو میں بھی مستعمل ہے)

دھڑکن স্পদন اس کو তাকে کو কে

द - د

د + ھ = دھ - ध

دَھ - دِھ - دُھ ، دھا - دھی - دھے - دھو .

دھول - دھواں - دھمکی - بندھن - دودھ - ایندھن - دھڑکن .
اخوت کا بندھن . آگ کا دھواں .

دھبہ ، عزت پر دھبہ - برا لڑکا باپ کی عزت پر ایک دھبہ ہے .
ڈرو اس آگ سے جس کا ایندھن ہے انسان اور پتھر . دودھ پیو ، دودھ بہت مفید غذا ہے ، دودھ اللہ کی بہت بڑی نعمت ہے ، دودھ پیو اور خدا کی نعمت کا شکر ادا کرو . جنت میں دودھ کی نہر ہے اور شہد کی نہر .
ہمارے درمیان اسلامی اخوت کا بندھن ہے ، اور یہی بندھن دنیا میں سب سے بڑا ، سب سے مضبوط بندھن ہے .
آگ اور دھواں ، جہاں دھواں ہے وہاں آگ بھی ہے . میں کسی کی دھمکی سے ڈرنے والا نہیں ہوں ، میرا بھروسہ تو اللہ پر ہے ، میرے دل کی دھڑکن سنو اور میرے دل کی بات سمجھو .

## گنتی

اکیس ، بائیس ، تیئیس ( تے + ایس ) ، چوبیس ، پچیس ، چھبیس ، ستائیس ( ست + تا + ایس ) ، اٹھائیس ( اٹھا + ایس ) ، انتیس ، تیس .

ڈ - ড

ڈ + ھ = ڈھ - ঢ

ڈَھ - ڈِھ - ڈُھ ، ڈھا - ڈھی - ڈھے - ڈھو .

ڈھال - ڈھاکہ - ڈھیر - بڈھا - ڈھکنا - ڈھول - ڈھیل -
ڈھیلا - نڈھال

ڈھاکہ اس ملک کی راجدھانی ہے . روزہ روزہ دار کے لئے ایک مضبوط ڈھال ہے . اس کے یہاں دولت کا ڈھیر ہے ، مگر دل میں چین نہیں ہے ، چین مال و دولت کی کثرت میں نہیں ہے ، بلکہ دل کی قناعت میں ہے . تمہارے لئے میرے دل میں پیار کا ڈھیر ہے . ڈھیلا کرتہ پہنو ، صاف ستھرا لباس پہنو ، میلا کپڑا مت پہنو . ڈھول نہ بجاؤ . یہ بوڑھا بھوک سے نڈھال ہے .

## گنتی

اکتیس ، بتیس ( بت + تیس ) ، تینتیس ( تیں + تیس ) ، چونتیس ، پینتیس ( پیں + تیس ) چھتیس ( چھت + تیس ) ، سینتیس ( سیں + تیس ) ، اڑتیس ، انتالیس ، چالیس .

---

چین শান্তি, স্বস্তি نڈھال নিস্তেজ ڈھیر স্তূপ, ঢের, ڈھیر سارا অনেক
سست অলস آنکھ চক্ষু مٹھاس মিষ্টি, মিষ্টতা شکست পরাজয় سوچو চিন্তা কর

ک - क

ک + ھ = کھ - ख

کَھ - کِھ - کُھ - کھا - کھی - کھے - کھو .

کھانا - کھیر - کھڑکی - کھیت - سکھ - مکھن - آنکھ .

گرم کھانا کھاؤ اور ٹھنڈا پانی پیو اور دل سے اللہ کا شکر ادا کرو. وہ بھوکا ہے، اس کو کھانا کھلاؤ، یہ کھیر ہے، اس میں مٹھاس کم ہے، کھیل کود میں زیادہ وقت ضائع مت کرو - زندگی کوئی کھیل نہیں ہے، زندگی تو ایک جنگ ہے، جو غافل اور سست ہے زندگی کی جنگ میں اس کے لئے صرف شکست ہے. تم تو اس امت کا مستقبل ہو، کھیل تماشہ تمہارے لئے نہیں ہے. آرام اور چین دولت میں نہیں، دل میں ہے- خدا سب کا رکھوالا ہے. ہر اولاد اپنی ماں کی آنکھ کا تارا ہے، دروازہ کھولو اور کھڑکی بند کرو .آنکھ سے دیکھو، کان سے سنو اور دل سے سوچو.

گنتی:

اکتالیس، بیالیس، تینتالیس (تیں + تالیس)، چوالیس
(چ + وا + لیس)، پینتالیس (پیں + تا + لیس)، چھیالیس،
سینتالیس (سیں + تا + لیس)، اڑتالیس، انچاس، پچاس.

گ - গ

گ + ھ = گھ

گھ - گِھ - گُھ ، گھا - گھی - گھے - گھو .

گھاٹ - گھر - گھاس - گھی - گھوڑا - گھڑی .

دشمن سے مت گھبراؤ، ڈٹ کر دشمن کا مقابلہ کرو، آج عید کا دن ہے، آج گھر گھر خوشی ہے، ہو سکے تو پڑوسی کے گھر میں خوشی داخل کرو، کبھی کسی کا گھر برباد مت کرو، زندگی کی ہر گھڑی قیمتی ہے، یہ کس کی گھڑی ہے؟ یہ ماجد کی گھڑی ہے. گھڑی دیکھو اور وقت بتاؤ، یہ مجاہد کا گھوڑا ہے، مجاہد بہادر ہے، اس کا گھوڑا بھی بہادر ہے.

اس مٹھائی میں گھی ڈالو، دودھ سے مکھن اور مکھن سے گھی تیار کرو.

گھاس کا رنگ سبز ہے، خون کا رنگ سرخ ہے، دودھ کا رنگ سفید ہے. آسمان کا رنگ نیلا ہے. یہ سبز گھاس ہے، سبز گھاس پر بیٹھو.

---

گھڑی মুহূর্ত, ঘড়ি ہو سکے تو যদি সম্ভব হয় তাহলে, সম্ভব হলে

زرد হলুদ سیاہ কালো سبز সবুজ سفید সাদা سرخ লাল

# الدرس الرابع

## گنتی (গণনা)

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۴ | | چودہ | | ۱ | | ایک |
| ۱۵ | | پندرہ | | ۲ | | دو |
| ۱۶ | | سولہ | | ۳ | | تین |
| ۱۷ | | سترہ | | ۴ | | چار |
| ۱۸ | اٹ + ٹھارہ | اٹھارہ | | ۵ | | پانچ |
| ۱۹ | ان + نیس | انیس | | ۶ | | چھ |
| ۲۰ | | بیس | | ۷ | | سات |
| ۲۱ | اک + کیس | اکیس | | ۸ | | آٹھ |
| ۲۲ | | بائیس | | ۹ | | نو |
| ۲۳ | تے + ایس | تئیس | | ۱۰ | | دس |
| ۲۴ | | چوبیس | | ۱۱ | | گیارہ |
| ۲۵ | | پچیس | | ۱۲ | | بارہ |
| ۲۶ | | چھبیس | | ۱۳ | | تیرہ |

## الدرس الخامس عشر

شر (فساد، بدی، فتنہ)
شرپسند (مفسد، فسادی)، شرپسندی
شرارت (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے দুষ্টুমি اور দুষ্কৃতি )
شرارتی، شریر.

شرم (حیا، لاج، ندامت، خجالت، شرمندگی، عزت وحرمت)
شرم بھی نہیں آتی (شرم دلانے کے لئے کہتے ہیں، یعنی شرم آنی چاہئے)
شرم سار (شرمندہ)، شرم سار ہونا / کرنا.
شرم ساری (شرمندگی) شرم سے اس کی آنکھیں جھک گئی، شرم سے آنکھیں جھکا دیں.
شرم سے پانی پانی ہونا / پسینہ پسینہ ہونا / ہو جانا (نہایت شرمندہ ہونا)
شرم کرنا (لحاظ کرنا)، کچھ تو شرم کرو، بڑی شرم کی بات ہے.
شرم کے مارے، مارے شرم کے (شرم کی وجہ سے)
شرم ناک (قابل شرم، شرمندہ کرنے والا / والی)، شرم ناک بات ہے.
شرما شرمی میں میں نے ہاں کہ دیا (شرم سے مغلوب ہو کر)

شرمانا، شرمندہ، شرمندگی، تمہاری وجہ سے بھری محفل مجھے شرمندہ ہونا پڑا/ شرمندگی اٹھانی پڑی.

شرمیلا (حیادار، باحیا)، شرمیلا پن (حیاداری)

شمع (مؤنث) شمع انجمن/محفل (وہ جس سے محفل کی رونق ہو)

وہ جب تک تھے شمع محفل بن کر رہے، اور جب چلے گئے محفل کی رونق اپنے ساتھ لے گئے.

شمع بجھنا/گل ہونا، ایک شمع تھی وہ بھی گل ہوگئی.

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ستائیس | ست+تا+ائیس | ۲۷ | چوالیس | چ + وا + لیس | ۴۴ |
| اٹھائیس | اٹھا + ائیس | ۲۸ | پینتالیس | پیں + تالیس | ۴۵ |
| انتیس | | ۲۹ | چھیالیس | | ۴۶ |
| تیس | | ۳۰ | سینتالیس | سیں + تالیس | ۴۷ |
| اکتیس | | ۳۱ | اڑتالیس | | ۴۸ |
| بتیس | بت + تیس | ۳۲ | انچاس | | ۴۹ |
| تینتیس | تیں + تیس | ۳۳ | پچاس | | ۵۰ |
| چونتیس | چوں + تیس | ۳۴ | اکاون | ا + کاون | ۵۱ |
| پینتیس | پیں + تیس | ۳۵ | باون | | ۵۲ |
| چھتیس | چھت + تیس | ۳۶ | ترپن | ترے + پن | ۵۳ |
| سینتیس | سیں + تیس | ۳۷ | چون | چو + ون | ۵۴ |
| اڑتیس | | ۳۸ | پچپن | | ۵۵ |
| انتالیس | | ۳۹ | چھپن | چھپ + پن | ۵۶ |
| چالیس | | ۴۰ | ستاون | ست + تاون | ۵۷ |
| اکتالیس | | ۴۱ | اٹھاون | اٹ + ٹھاون | ۵۸ |
| بیالیس | | ۴۲ | انسٹھ | | ۵۹ |
| تینتالیس | تیں + تالیس | ۴۳ | ساٹھ | | ۶۰ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یک سٹھ | | ۶۱ | اٹھتر | | ۷۸ |
| باسٹھ | | ۶۲ | اناسی | | ۷۹ |
| تریسٹھ | ترے + سٹھ | ۶۳ | اسی | اس + سی | ۸۰ |
| چونسٹھ | چوں + سٹھ | ۶۴ | اکاسی | | ۸۱ |
| پینسٹھ | | ۶۵ | بیاسی | | ۸۲ |
| چھیاسٹھ | | ۶۶ | تراسی | | ۸۳ |
| سرسٹھ | | ۶۷ | چوراسی | | ۸۴ |
| اڑسٹھ | | ۶۸ | پچاسی | | ۸۵ |
| انہتر | | ۶۹ | چھیاسی | | ۸۶ |
| ستر | | ۷۰ | ستاسی | ست + تاسی | ۸۷ |
| اکہتر | | ۷۱ | اٹھاسی | ا + ٹھاسی | ۸۸ |
| بہتر | | ۷۲ | انانوے | | ۸۹ |
| تہتر | | ۷۳ | نوے | | ۹۰ |
| چوہتر | | ۷۴ | اکانوے | اِکا + نوے | ۹۱ |
| پچھتر | | ۷۵ | بیانوے | | ۹۲ |
| چھہتر | | ۷۶ | ترانوے | | ۹۳ |
| ستتر | | ۷۷ | چورانوے | | ۹۴ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پچانوے | | ۹۵ | | ہزار | | |
| چھیانوے | | ۹۶ | | لاکھ | | |
| ستانوے | ست+تانوے | ۹۷ | | کڑور | | |
| اٹھانوے | ا+ٹھانوے | ۹۸ | | | | |
| ننانوے | نن+ نانوے | ۹۹ | | | | |
| سو | | ۱۰۰ | | | | |

عدد ترتیبی (ایک سے دس تک)

پہلا/ پہلی ، دوسرا/ دوسری ، تیسرا/ تیسری ، چوتھا/ چوتھی ، پانچواں/ پانچویں ، چھٹا/ چھٹی ، ساتواں/ ساتویں ، آٹھواں/ آٹھویں ، نواں/ نویں ، دسواں/دسویں .

ہفتے کے دن

سنیچر (ہفتہ) ، اتوار ، پیر ، منگل ، بدھ ، جمعرات ، جمعہ .

موسم کے نام

بہار ، گرما ، خریف ، سرما

# الباب الثالث

## اردو کے چند قواعد

## উর্দূভাষার কিছু নিয়ম

# الدرس الأول

کا - کے - کی (هذه علامات الاضافة)

کا - للواحد المذکر

کی - للمؤنث (الواحد والجمع)

کے - للجمع المذکر ، وللواحد إکراما

نے - هذه علامة الفاعل

کو - هذه علامة المفعول به

## کلمات مفردة مع جمعها

| مفرد | جمع | |
|---|---|---|
| بندہ | بندے | |
| لڑکا | لڑکے | علامة الجمع فی هذه الکلمات "ے" |
| کمرہ | کمرے | |
| گھوڑا | گھوڑے | |
| گدھا | گدھے | |
| بچہ | بچے | |
| بیٹا | بیٹے | |

چشمہ چشمے

راستہ راستے

এখানে مفرد এর শেষে ہ কিংবা الف আছে, তাই এগুলোর جمع হয়েছে یائے مجہول দ্বারা।

یہ اللہ کا بڑا نیک بندہ ہے. راشد کا بڑا لڑکا بڑا ذہین اور سمجھ دار ہے. اس کی چھوٹی بیٹی بھی بڑی ذہین اور سمجھ دار ہے. مسجد کا دروازہ بند کیوں ہے؟ مسجد کا دروازہ کھول دو. یہ مجاہد کا گھوڑا ہے، مجاہد کا گھوڑا مجاہد کی طرح بہادر ہے. فاطمہ کا کپڑا صاف ستھرا ہے.

یہ لوگ اللہ کے بڑے نیک بندے ہیں. راشد کے سب لڑکے بڑے ذہین ہیں. مسجد کے سب دروازے بند کیوں ہیں؟ مسجد کے سارے دروازے کھول دو. یہ سب جہاد کے گھوڑے ہیں. جہاد کے گھوڑے مجاہد کی طرح بہادر ہیں. فاطمہ کے کپڑے (سارے کپڑے) صاف ستھرے ہیں.

'کے' هنا للجمع

محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں.

کیا آپ خالد کے والد محترم ہیں؟

ہاں میں خالد کا والد ہوں.

سعید کے بڑے بھائی اس مسجد کے امام ہیں.

'کے' هنا للاکرام، لا للجمع

| مفرد | جمع | |
|---|---|---|
| لڑکی | لڑکیاں | |
| بیٹی | بیٹیاں | علامة |
| بندی | بندیاں | الجمع |
| بچی | بچیاں | هنا |
| روٹی | روٹیاں | 'اں' |
| ٹوپی | ٹوپیاں | |

এখানে مفرد এর শেষে ی আছে, তাই এগুলোর جمع হয়েছে ও الف নون غنہ দ্বারা।

'کے' للجمع المذکر فقط ، وأما 'کی' فللمؤنث الواحد والجمع کلیهما ، کما تري فی الأمثلة الآتية :

یہ عورت اللہ کی بڑی نیک بندی ہے . اللہ کی بندی اللہ کی عبادت میں مشغول ہے . اللہ کی بندیاں اللہ کی عبادت میں مشغول ہیں . خالد کی لڑکی باحیا ہے . اس گھر کی ساری لڑکیاں باحیا ہیں .

سلمی کی بچی اس کی گود میں ہے . ساری بچیاں کھیل میں مشغول ہیں .

مسجد کے دروازے بند ہیں اور اس کی کھڑکیاں کھلی ہیں .

---

گود কোল

| مفرد | جمع | |
|---|---|---|
| کتاب | کتابیں | علامة |
| درخت کی شاخ | شاخیں | المجع |
| دیوار | دیواریں | هنا |
| عمارت | عمارتیں | 'ے + ں' |
| عورت | عورتیں | |
| بہن | بہنیں | |

بعض الكلمات لا تحتاج إلى علامة الجمع

ایک مرد، گھر کے سب مرد، اس کا دل، سب کے دل. باغ کا ایک درخت، باغ کے سب درخت. یہ شخص میرا دوست/ دشمن ہے. یہ لوگ میرے دوست/ دشمن ہیں. میرا بھائی بہت اچھا ہے، میرے سب بھائی بہت اچھے ہیں، خالد کا ساتھی بڑا نیک ہے، خالد کے تمام ساتھی بڑے نیک ہیں. کراچی میں میرا ایک عزیز ہے، کراچی میں میرے چند عزیز ہیں. ایک سپاہی، کچھ سپاہی، یہ ایک گھر ہے، یہ چند گھر ہیں. اس باغ میں کچھ درخت چھوٹے ہیں اور کچھ درخت بڑے، باغ کے سارے درخت اچھے ہیں.

یہ کس کی کتاب ہے؟ یہ خالد/ فاطمہ کی کتاب ہے. وہ کس کی کتابیں ہیں؟ وہ میری کتابیں ہیں، میری ساری کتابیں قیمتی ہیں، اس گھر کی دیوار کم زور ہے، اس گھر کی دیواریں کم زور ہیں. شہر کی یہ عمارت پختہ ہے، شہر کی یہ عمارتیں/سب عمارتیں پختہ ہیں. یہ عورت شریف ہے ، یہ عورتیں شریف ہیں، یہ شریف گھر کی عورت ہے، یہ شریف گھر کی عورتیں ہیں. اس گھر کی عورت پردہ نشین ہے، اس گھر کی ساری عورتیں پردہ نشین ہیں.

یہ مسجد خوب صورت ہے، اس شہر کی ساری مسجدیں خوب صورت ہیں.

## أوصاف لا تتغير أبدا

(مذكرا كان الموصوف أو مؤنثا، واحدا كان أو جمعا)

خوب صورت، بہادر، بزدل، کم زور، طاقت ور، ہوشیار، مشہور، عمدہ، تازہ ، عقل مند، دانش مند، امانت دار، وفادار، ذہین، وغیرہ وغیرہ...

ذہین لڑکا/ لڑکے/ لڑکی/ لڑکیاں. خوب صورت شہر، خوب صورت مسجد، خوب صورت کپڑا/ کپڑے/ بچہ/ بچے/ بچی/ بچیاں.

عقل مند شخص/ عورت/ بیوی/ شوہر. عقل مند لوگ/ عورتیں.

تازہ گوشت ، تازہ مچھلی/مچھلیاں . عمدہ کتاب/عمدہ کتابیں ، شریف مرد، شریف لوگ ، شریف عورت/عورتیں . مضبوط دیوار/ دیواریں .

أوصاف تتغیر مع الموصوف (الواحد والجمع والمذکر والمؤنث)

| | |
|---|---|
| بڑا - بڑی - بڑے - | نیا - نئی - نئے |
| چھوٹا - چھوٹی - چھوٹے | پرانا - پرانی - پرانے |
| اچھا - اچھی - اچھے | پکا - پکی - پکے |
| برا - بری - برے | کچا - کچی - کچے |

نیا قلم ، نئی گھڑی/کتاب ، نئے لوگ .
اچھا لڑکا ، اچھے لڑکے ، اچھی لڑکی/لڑکیاں .
پرانا گھر ، پرانی مسجد ، پرانا مکان ، پرانے مکانات .
پکا وعدہ ، پکے وعدے ، پکی بات ، پکی باتیں .
کچا کام/سوچ/گھر ، کچے افکار/ وعدے .

میں اچھا لڑکا ہوں ، ہم اچھے لڑکے ہیں ، میں اچھی لڑکی ہوں ، ہم

---

لئے জন্য اس کے لئے ? की जन्य کس لئے এজন্য اس لئے এর জন্য
لئے কার জন্য کہ بتا دیا বলে দিয়েছে যে, کس کے لئے

اچھی لڑکیاں ہیں. خالد! تو اچھا لڑکا ہے، خالد! تم اچھے لڑکے ہو، تم سب اچھے لڑکے ہو. تو اچھی لڑکی ہے، تم اچھی لڑکی ہو، تم سب اچھی لڑکیاں ہو.

میں طاقت ور ہوں، کم زور نہیں ہوں (مذکر ومؤنث) ہم طاقت ور ہیں/کم زور نہیں ہیں (مذکر ومؤنث) آپ طاقت ور ہیں (للواحد والجمع والمذکر والمؤنث).

میں خوش ہوں، ہم خوش ہیں، وہ خوش ہے، وہ خوش ہیں، ہم خوش ہیں، آپ خوش ہیں، آپ کی خوشی میں میری/ ہماری خوشی ہے.

یہ نئی کتاب ہے، یہ نئی کتابیں ہیں، یہ کتاب نئی ہے، یہ کتابیں نئی ہیں، یہ نیا کپڑا ہے، یہ نئے کپڑے ہیں. یہ کپڑا نیا ہے، یہ کپڑے نئے ہیں. یہ عورت پردہ نشین ہے، اس گھر کی عورتیں، ساری عورتیں پردہ نشین ہیں.

## الدرس الثانی

میں - سے - پر - کو - نے - تک (هذه حروف الربط)

انظر الی علامة الجمع مع حروف الربط :

| | | | |
|---|---|---|---|
| لڑکا | - | لڑکے | لڑکوں نے ، لڑکوں کو ، لڑکوں سے/ میں/ پر |
| لڑکی | - | لڑکیاں | لڑکیوں نے ، لڑکیوں کو ، لڑکیوں سے/ میں/ پر |
| عورت | - | عورتیں | عورتوں نے ، عورتوں کو ، عورتوں سے/ میں/ پر |
| کتاب | - | کتابیں | کتابوں نے ، کتابوں کو ، کتابوں سے/ میں/ پر |
| مسلمان | - | مسلمان | مسلمانوں نے ، مسلمانوں کو ، مسلمانوں سے/ میں/ پر |
| دشمن | - | دشمن | دشمنوں نے ، دشمنوں کو ، دشمنوں سے/ میں/ پر |
| گھر | - | گھر | گھروں نے ، گھروں کو ، گھروں سے/ میں/ پر |

مسلمانوں کے دلوں میں اب ایمان کی حرارت نہیں ہے . یہ بہت اچھی کتابیں ہیں ، ان کتابوں سے خوب فائدہ حاصل کرو . عورتوں پر رحم کرو . دشمنوں کو وطن کی پاک زمین سے نکالو .

(علامة الجمع مع حروف الربط ، هی 'و + ں')

## انظر کیف تتحول 'کا' الی 'کے' مع حروف الربط

اللہ کا گھر : اللہ کے گھر میں ، اللہ کے گھر سے ، اللہ کے گھر پر ، اللہ کے گھر تک ، اللہ کے گھر کا / کے / کی .

اس کا بھائی : اس کے بھائی نے / کو / سے / میں / پر / کا / کی / کے

میرا دوست : میرے دوست نے / کو / سے / میں / پر / کا / کی / کے

☆☆☆

اللہ کا گھر - اللہ کے گھر میں ایک عجیب راحت ہے ، اللہ کے گھر جاؤ ، اللہ کے گھر سے نورانیت حاصل کرو ، اللہ کے گھر کا ادب نہ بھولو ، اللہ کے گھر کی شان وشوکت دیکھو ، اللہ کے گھر کے نزدیک رہو .

راشد کا بھائی - راشد کے بھائی کو یہ کتاب دو ، اس کے بھائی سے ایک قلم لو . اس کے بھائی پر بہت بڑی ذمہ داری ہے . اس کے بھائی کا نام کیا ہے ؟ اس کے بھائی کی خوش قسمتی دیکھو . اس کے بھائی کے دل میں دین کا درد ہے ، دین کی فکر ہے ، اس کے بھائی تک میرا پیغام پہنچادو .

---

اللہ کے گھر جاؤ کেননা তক বা میں এখানে উহ্য রয়েছে। بھائی کو ভাইকে کیونکہ

میرا دوست - میرے دوست کو بلاؤ، میرے دوست سے نہ ڈرو، وہ بہت اچھا انسان ہے. میرے دوست پر بھروسہ کرو، وہ بہت ہی امانت دار شخص ہے. یہ میرے دوست کا گھر ہے، میرے دوست کے گھر میں آج خوشی ہی خوشی ہے. میرے دوست کی نصیحت پر عمل کرو.

یہ سب میرے دوست ہیں، میرے دوستوں کو بلاؤ، میرے دوستوں سے نہ ڈرو، وہ بہت اچھے انسان ہیں، میرے دوستوں پر بھروسہ کرو، یہ میرے دوستوں کا گھر ہے، میرے دوستوں کے گھر میں آج خوشی ہی خوشی ہے، میرے دوستوں کی نصیحت پر/نصیحتوں پر عمل کرو.

حروف الربط এর কারণে ہ ও ا পরিবর্তিত হয়ে যায় ے দ্বারা।

چہرہ : چہرے پر، چہرے میں، چہرے سے، چہرے کا/کے/کی کسی کا چہرہ، کسی کے چہرے پر مت مارو، آپ کا چہرہ، آپ کے چہرے میں خوشی کے آثار ہیں، چہرے سے پردہ نہ ہٹاؤ.

پردہ : پردے میں عورت کی عزت ہے، پردے کا حکم عورت کی عزت کی حفاظت کے لئے ہے.

وعدہ - وعدے پر، آپ کے وعدے پر پورا بھروسہ ہے، کیونکہ آپ سچے انسان ہیں.

اس وجہ سے، مکہ سے، ڈھاکہ میں، ہمارے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر شریف مدینہ میں ہے.

এই পরিবর্তন কখনো লেখা ও উচ্চারণ উভয় ক্ষেত্রে হয়, যেমন–
چہرے میں، کمرے سے.
আর কখনো শুধু উচ্চারণে হয়, লেখায় নয়, যেমন–
مکہ سے، جدہ میں.
আর কখনো লেখায় পরিবর্তন করা না করা সমান, যেমন–
مثلا: ڈھاکہ سے، ڈھاکے سے، مدینہ میں، مدینے میں.

ایک لڑکا - ایک لڑکے نے، ایک لڑکے کو/ سے/ میں/ پر/ کا/ کی/ کے
یہ کمرا - اس کمرے سے/ میں/ پر/ کا/ کی/ کے
سچا دل - سچے دل سے توبہ کرو.
جھوٹا - جھوٹے کا وعدہ، جھوٹے کے وعدے پر کیا بھروسہ!
اس کا بھروسہ/کسی کا بھروسہ : اس کے بھروسے پر کام نہ کرو، کسی کے بھروسے پر کام نہ کرو، صرف اللہ کے بھروسے پر کام کرو.
اپنا دل - تم اپنے دل سے پوچھو.
ارادہ : تمہارا ارادہ کیا ہے؟ تمہارے ارادے میں، تمہارے ارادے میں اچانک یہ تبدیلی کیوں؟

تقاضہ - نفس کے تقاضے پر عمل نہ کرو.

میرا گھر: میرے گھر آؤ (اصله: میرے گھر میں آؤ)

آگے، سامنے، پاس ، نزدیک. নিকটে, মতে

دیکھو تو تمہارے آگے/ سامنے کون ہے؟ (اصله : آگے میں/سامنے میں)

میرے پاس بیٹھو (اصله : پاس میں)

میرے نزدیک یہ بات درست نہیں، میرے نزدیک آؤ. (اصله : نزدیک میں)

(لا يصح أن تقول: تمہارا آگے/ سامنے. و كذا لا يصح أن تقول : میرا پاس، میرا نزدیک)

## الدرس الثالث

اپنا - اپنی - اپنے আপন

یہ لڑکا میرا اپنا ہے، تم بھی اس کو اپنا ہی سمجھو.

یہ لڑکے میرے اپنے ہیں تم بھی ان کو اپنے ہی سمجھو.

یہ لڑکی میری اپنی ہے تم بھی اس کو اپنی ہی سمجھو.

یہ لڑکیاں میری اپنی ہیں، تم بھی ان کو اپنی ہی سمجھو.

پرایا - پرائی - پرائے পর

اپنا پرایا سب سے اچھا سلوک کرو، اپنے پرائے سب سے اچھا سلوک کرو.

یہ لڑکا تمہارا اپنا ہے، اپنے کو پرایا مت بناؤ.

یہ لڑکے تمہارے اپنے ہیں، اپنے کو پرائے مت بناؤ.

یہ لڑکی تمہاری اپنی ہے، اپنی کو پرائی مت بناؤ.

یہ لڑکیاں تمہاری اپنی ہیں، اپنی کو پرائی مت بناؤ.

میں تو تمارا اپنا ہی تھا، کوئی پرایا تو نہیں تھا؛ ہم تو تمہارے اپنے ہی تھے، کوئی پرائے تو نہیں تھے. زینب! میں تماری خالہ ہوں، تمہاری

اپنی ہوں ، کوئی پرائی تو نہیں ہوں .

উপরে اپنے ، اپنی ، اپنا শব্দটি সাধারণ ইসমরূপে پرائے ، پرائی ، پرایا
এর বিপরীতে ব্যবহৃত হয়েছে। কিন্তু সামনের বাক্যগুলোতে اپنا ، اپنی ،
اپنے শব্দটি 'নিজের' এই অর্থে ضمیر এর স্থলবর্তীরূপে ব্যবহৃত হয়েছে।

'راشد اس کے کمرے میں ہے' - ایسا نہ کہو ، بلکہ اس طرح کہو ، راشد اپنے کمرے میں ہے .

اسی طرح 'تم تمہارا کام کرو ، میری فکر نہ کرو' - کہنا فصیح نہیں ہے ، بلکہ کہنا چاہئے ، تم اپنا کام کرو ، میری فکر نہ کرو .

'تم تمہارے کپڑے صاف کرو' ایسا کہنا ٹھیک نہیں ہے ، کہنا چاہئے : 'تم اپنے کپڑے صاف کرو' .

'میں نے میرا کام پورا کر لیا' - یہ بھی ٹھیک نہیں ہے ، بلکہ یوں کہنا چاہئے : میں نے اپنا کام پورا کر لیا .

اس نے اس کی ماں کی بہت خدمت کی ہے ( خدمت کرنا تو اچھی بات ہے ، مگر کہنا یوں چاہئے : اس نے اپنی ماں کی بہت خدمت کی ہے )

# الدس الرابع

## بحث التذکیر والتأنیث

اسموں کی تذکیر وتأنیث

اسم کی دو قسمیں ہیں، مذکر ومؤنث

مذکر اگر جاندار ہوتو وہ مذکر حقیقی ہے، مثلا: مرد، باپ، بھائی، چچا، پھوپھا، خالو، ماموں، مرغ، بکرا، گھوڑا، گدھا.

اسی طرح مؤنث اگر جاندار ہوتو وہ مؤنث حقیقی ہے، مثلا: ماں، بہن، چچی، پھوپھی، خالہ، ممانی، مرغی، بکری، گھوڑی، گدھی.

اسم اگر بے جان ہو اور اہل زبان کے نزدیک مذکر ہو تو وہ مذکر غیر حقیقی ہے، مثلا: قلم، کاغذ، گھر، مدرسہ، دروازہ.

اسی طرح اسم اگر بے جان ہو اور اہل زبان کے نزدیک مؤنث ہوتو وہ مؤنث غیر حقیقی ہے، مثلا: کتاب، کاپی، عمارت، مسجد، کھڑکی.

اصل میں مذکر ومؤنث غیر حقیقی کی پہچان اور شناخت بہت دشوار ہے، پھر بھی یہ کچھ قاعدے ہیں، ان کو غور سے پڑھو اور یاد کرو.

---

پہچان، شناخت পরিচয় دشوار কঠিন یوں এরূপ, এমন

**قاعدہ اول:** تفعیل کے وزن پر جتنے الفاظ ہیں سب موٴنث ہیں، مثال کے طور پر- قرآن کی تفسیر، اسلام کی تاریخ، خواب کی تعبیر.

**قاعدہ ثانی:** ایسے الفاظ جن کے آخر میں 'ت' ہو موٴنث ہیں، مثال کے طور پر: عبادت، اطاعت، قبولیت، فرحت، مسرت، سعادت (مگر شربت، لغت وغیرہ خلاف قیاس مذکر ہیں) درخواست، برداشت، رات، بات، برسات، جیت، گیت (مگر سکوت، ثبوت وغیرہ مذکر ہیں)

**قاعدہ ثالث:** جن اسموں کے آخر میں یائے معروف اور اس کے پہلے کسرہ ہو وہ موٴنث ہیں، مثلا-ٹوپی، روٹی، کرسی، گاڑی، سردی، مگر پانی، گھی، دہی وغیرہ مستثنی ہیں،
اسی طرح مذکر حقیقی بھی اس قاعدے سے مستثنی ہیں، مثلا- ہاتھی، مالی، درزی.

**قاعدہ رابع:** جن الفاظ کے آخر میں 'ش' ہو وہ موٴنث ہیں، مثلا: کوشش، خواہش، آزمائش، سفارش، تلاش، بارش، بخشش وغیرہ

**قاعدہ خامس:** حیا کے وزن پر اکثر اسم موٴنث ہیں، مثلا: حیا، دوا، دعا، جزا، سزا، رضا، خطا، قضا (مگر عصا مذکر ہے).

قاعدۂ سادس: جس لفظ کے آخر میں 'گاہ' یا 'اہ' ہو وہ مؤنث ہے، مثلا: پناہ، راہ، تنخواہ، خانقاہ، آرام گاہ، درگاہ، درس گاہ، (مگر گناہ خلاف قیاس مذکر ہے اور شاہ مذکر حقیقی ہے).

قاعدۂ سابع: جس لفظ کے آخر میں 'ٹ' ہو وہ مؤنث ہے، مثلا: بناوٹ، سجاوٹ، کاٹ، چھانٹ وغیرہ.

قاعدۂ ثامن: ندیوں اور دریاؤں کے نام مؤنث ہیں، مثلا: گنگا، جمنا، پدما، میگھنا، اسی طرح تمام زبانوں کے نام مؤنث ہیں، مثلا: عربی، فارسی، بنگالی، سنسکرت، اردو.

---

تنخواہ বেতন پناہ আশ্রয় راہ রাস্তা اچانک হঠাৎ

# الباب الرابع

## بحث المصادر و الأفعال

# الدرس الأول

## مصادر لازمة

| | | | |
|---|---|---|---|
| آنا | আসা | جانا | যাওয়া |
| بیٹھنا | বসা | لیٹنا (ل + ے + ٹ + نا) | শোয়া |
| سونا | ঘোমান | جاگنا | জাগ্রত হওয়া |
| ہنسنا (ہس + سنا) | হাসা | رونا | কাঁদা |
| ہونا | হওয়া | خوش ہونا | খুশী হওয়া |

## ماضی مطلق کے افعال

| | | |
|---|---|---|
| آنا : وہ آیا / وہ آئی<br>جاء / جاءت | تو آیا / تو آئی<br>جئت / جئت | میں آیا / میں آئی<br>جئت |
| وہ آئے / وہ آئیں<br>جاؤوا / جئن | تم آئے / تم آئیں<br>جئت / جئت<br>جئتم / جئتن | ہم آئے / ہم آئیں<br>جئنا |
| جانا : وہ گیا / وہ گئی | تو گیا / تو گئی | میں گیا / میں گئی |
| وہ گئے / وہ گئیں | تم گئے / تم گئیں | ہم گئے / ہم گئیں |
| بیٹھنا : وہ بیٹھا / وہ بیٹھی | تو بیٹھا / تو بیٹھی | میں بیٹھا / میں بیٹھی |

| | | |
|---|---|---|
| وہ بیٹھے / وہ بیٹھیں | تم بیٹھے / تم بیٹھیں | ہم بیٹھے / ہم بیٹھیں |
| ہنسا : وہ ہنسا / وہ ہنسی | تو ہنسا / تو ہنسی | میں ہنسا / میں ہنسی |
| وہ ہنسے / وہ ہنسیں | تم ہنسے / تم ہنسیں | ہم ہنسے / ہم ہنسیں |
| رونا : وہ رویا / وہ روئی | تو رویا / تو روئی | میں رویا / میں روئی |
| وہ روئے / وہ روئیں | تم روئے / تم روئیں | ہم روئے / ہم روئیں |
| گرنا : وہ گرا / وہ گری | تو گرا / تو گری | میں گرا / میں گری |
| وہ گرے / وہ گریں | تم گرے / تم گریں | ہم گرے / ہم گریں |
| اٹھنا : وہ اٹھا / وہ اٹھی | تو اٹھا / تو اٹھی | میں اٹھا / میں اٹھی |
| وہ اٹھے / وہ اٹھیں | تم اٹھے / تم اٹھیں | ہم اٹھے / ہم اٹھیں |

## اٹھ جانا - سو جانا - گر پڑنا - رو پڑنا

| | | |
|---|---|---|
| اٹھ جانا : وہ اٹھ گیا / اٹھ گئی | تو اٹھ گیا / اٹھ گئی | میں اٹھ گیا / اٹھ گئی |
| وہ اٹھ گئے / اٹھ گئیں | تم اٹھ گئے / اٹھ گئیں | ہم اٹھ گئے / اٹھ گئیں |
| سو جانا : وہ سو گیا / سو گئی | تو سو گیا / سو گئی | میں سو گیا / سو گئی |
| وہ سو گیے / گئیں | تم سو گیے / سو گئیں | ہم سو گیے / سو گئیں |
| گر جانا : وہ گر گیا / گر گئی | تو گر گیا / گر گئی | میں گر گیا / گر گئی |
| وہ گر گیے / گر گئیں | تم گر گیے / گر گئیں | ہم گر گیے / گر گئیں |
| رو پڑنا : وہ رو پڑا / رو پڑی | تو رو پڑا / رو پڑی | میں رو پڑا / رو پڑی |
| وہ رو پڑے / رو پڑیں | تم رو پڑے / رو پڑیں | ہم رو پڑے / رو پڑیں |

## ماضی بعید کے افعال

| | | |
|---|---|---|
| وہ آیا تھا / وہ آئی تھی | تو آیا تھا / تو آئی تھی | میں آیا تھا / میں آئی تھی |
| وہ آئے تھے / وہ آئی تھیں | تم آئے تھے / تم آئی تھیں | ہم آئے تھے / ہم آئی تھیں |
| وہ رو پڑا تھا / وہ رو پڑی تھی | تو رو پڑا تھا / تو رو پڑی تھی | میں رو پڑا تھا / میں رو پڑی تھی |
| وہ رو پڑے تھے / وہ رو پڑی تھیں | تم رو پڑے تھے / تم رو پڑی تھیں | ہم رو پڑے تھے / ہم رو پڑی تھیں |

## حال کے افعال

| | | |
|---|---|---|
| وہ آتا ہے / وہ آتی ہے | تو آتا ہے / تو آتی ہے | میں آتا ہوں / میں آتی ہوں |
| وہ آتے ہیں / وہ آتی ہیں | تم آتے ہو / تم آتی ہو | ہم آتے ہیں / ہم آتی ہیں |
| وہ آرہا ہے / وہ آرہی ہے | تو آرہا ہے / تو آرہی ہے | میں آرہا ہوں / آرہی ہوں |
| وہ آرہے ہیں / آرہی ہیں | تم آرہے ہو / تم آرہی ہو | ہم آرہے ہیں / آرہی ہیں |

## استقبال کے افعال

| | | |
|---|---|---|
| وہ آئے گا / وہ آئے گی | تو آئے گا / تو آئے گی | میں آؤں گا / میں آؤں گی |
| وہ آئیں گے / وہ آئیں گی | تم آؤ گے / تم آؤ گی | ہم آئیں گے / ہم آئیں گی |
| وہ جائے گا / وہ جائے گی | تو جائے گا / تو جائے گی | میں جاؤں گا / میں جاؤں گی |
| وہ جائیں گے / وہ جائیں گی | تم جاؤ گے / تم جاؤ گی | ہم جائیں گے / ہم جائیں گی |

| | | |
|---|---|---|
| وہ رو پڑے گا / رو پڑے گی | تو رو پڑے گا / رو پڑے گی | میں رو پڑوں گا / رو پڑوں گی |
| وہ رو پڑیں گے / رو پڑیں گی | تم رو پڑو گے / تم رو پڑو گی | ہم رو پڑیں گے / رو پڑیں گی |
| وہ آرہا تھا / وہ آرہی تھی | تو آرہا تھا / تو آرہی تھی | میں آرہا تھا / میں آرہی تھی |
| وہ آرہے تھے / آرہی تھیں | تم آرہے تھے / آرہی تھیں | ہم آرہے تھے / آرہی تھیں |
| وہ جارہا تھا / جارہی تھی | تو جارہا تھا / جارہی تھی | میں جارہا تھا / جارہی تھی |
| وہ جارہے تھے /<br>وہ جارہی تھیں | تم جارہے تھے /<br>تم جارہی تھیں | ہم جارہے تھے /<br>ہم جارہی تھیں |
| وہ آتا تھا / وہ آتی تھی | تو آتا تھا / تو آتی تھی | میں آتا تھا / میں آتی تھی |
| وہ آتے تھے / وہ آتی تھیں | تم آتے تھے / آتی تھیں | ہم آتے تھے / آتی تھیں |
| وہ جاتا تھا / وہ جاتی تھی | تو جاتا تھا / تو جاتی تھی | میں جاتا تھا / میں جاتی تھی |
| وہ جاتے تھے /<br>وہ جاتی تھیں | تم جاتے تھے /<br>تم جاتی تھیں | ہم جاتے تھے /<br>ہم جاتی تھیں |

# الدرس الثانی

## مصادر متعدية

| | | | |
|---|---|---|---|
| لکھنا | লেখা | دیکھنا | দেখা |
| پڑھنا | পড়া | دکھانا | দেখানো |
| سننا | শোনা | اٹھانا | ওঠানো |
| سنانا | শোনানো | رلانا | কাঁদানো |
| کھانا | খাওয়া | پینا | পান করা |
| کھلانا | খাওয়ানো | پلانা | পান করানো |

## ماضی مطلق کے افعال

| | | | |
|---|---|---|---|
| لکھنا : لکھا | لکھی | لکھے | لکھیں |
| پڑھنا : پڑھا | پڑھی | پڑھے | پڑھیں |
| سننا : سنا | سنی | سنے | سنیں |
| سنانا : سنایا | سنائی | سنائے | سنائیں |
| کھانا : کھایا | کھائی | کھائے | کھائیں |
| پینا : پیا | پی | پیے | پیں |

## ماضی بعید کے افعال

| | | | |
|---|---|---|---|
| لکھا تھا | لکھی تھی | لکھے تھے | لکھی تھیں |
| پڑھا تھا | پڑھی تھی | پڑھے تھے | پڑھی تھیں |
| سنا تھا | سنی تھی | سنے تھے | سنی تھیں |
| سنایا تھا | سنائی تھی | سنائے تھے | سنائی تھیں |
| کھایا تھا | کھائی تھی | کھائے تھے | کھائی تھیں |
| پیا تھا | پی تھی | پیئے تھے | پی تھیں |

## ماضی استمراری کے افعال

| | | | |
|---|---|---|---|
| لکھتا تھا | لکھتی تھی | لکھتے تھے | لکھتی تھیں |
| پڑھتا تھا | پڑھتی تھی | پڑھتے تھے | پڑھتی تھیں |
| سنتا تھا | سنتی تھی | سنتے تھے | سنتی تھیں |
| سناتا تھا | سناتی تھی | سناتے تھے | سناتی تھیں |
| کھاتا تھا | کھاتی تھی | کھاتے تھے | کھاتی تھیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| پیتا تھا | پیتی تھی | پیتے تھے | پیتی تھیں |
| لکھ رہا تھا | لکھ رہی تھی | لکھ رہے تھے | لکھ رہی تھیں |
| پڑھ رہا تھا | پڑھ رہی تھی | پڑھ رہے تھے | پڑھ رہی تھیں |
| سن رہا تھا | سن رہی تھی | سن رہے تھے | سن رہی تھیں |
| سنا رہا تھا | سنا رہی تھی | سنا رہے تھے | سنا رہی تھیں |
| کھا رہا تھا | کھا رہی تھی | کھا رہے تھے | کھا رہی تھیں |
| پی رہا تھا | پی رہی تھی | پی رہے تھے | پی رہی تھیں |

## مستقبل کے افعال

| | | |
|---|---|---|
| وہ لکھے گا / لکھے گی | تو لکھے گا / لکھے گی | میں لکھوں گا / لکھوں گی |
| وہ لکھیں گے / لکھیں گی | تم لکھو گے / لکھو گی | ہم لکھیں گے / لکھیں گی |
| وہ پڑھے گا / پڑھے گی | تو پڑھے گا / پڑھے گی | میں پڑھوں گا / پڑھوں گی |
| وہ پڑھیں گے / پڑھیں گی | تم پڑھو گے / پڑھو گی | ہم پڑھیں گے / پڑھیں گی |
| وہ سنے گا / سنے گی | تو سنے گا / سنے گی | میں سنوں گا / سنوں گی |
| وہ سنیں گے / سنیں گی | تم سنو گے / سنو گی | ہم سنیں گے / سنیں گی |
| وہ سنائے گا / سنائے گی | تو سنائے گا / سنائے گی | میں سناؤں گا / سناؤں گی |
| وہ سنائیں گے / سنائیں گی | تم سناؤ گے / سناؤ گی | ہم سنائیں گے / سنائیں گی |

| | | |
|---|---|---|
| وہ کھائے گا/کھائے گی | تو کھائے گا/کھائے گی | میں کھاؤں گا/کھاؤں گی |
| وہ کھائیں گے/کھائیں گی | تم کھاؤ گے/کھاؤ گی | ہم کھائیں گے/کھائیں گی |
| وہ پیئے گا/ پیئے گی | تو پیئے گا/ پیئے گی | میں پیوں گا/ پیوں گی |
| وہ پیئیں گے/پیئیں گی | تم پیو گے/پیو گی | ہم پیئیں گے/ پیئیں گی |

# الدرس الثالث

## ’نے‘ یہ علامت فاعل ہے

(۱) فعل ماضی کے سوا اور کسی فعل کے ساتھ علامت فاعل ’نے‘ نہیں آتا

مثال کے طور پر دیکھو :

معلوم نہیں راشد گھر کب آئے گا. سنا ہے کہ خالد اور اس کا بھائی آج ہی آرہے ہیں. یہ کتاب تم کب پڑھو گے؟

اس بارے میں تم ان سے گفتگو کرو. اس وقت تم کیا لکھ رہے ہو؟ میں ایک دوست کے نام خط لکھ رہا ہوں. ہر ماں باپ کی یہی خواہش ہوتی ہے کہ ان کی اولاد زندگی کے میدان میں آگے بڑھے، خوب آگے بڑھے. تم کبھی کسی سے مت لڑو، مت جھگڑو. اپنی بات سے اپنی ادا سے تم کسی کو تکلیف نہ دو.

(۲) فعل ماضی لازم کے ساتھ کبھی ’نے‘ نہیں آتا، مثال کے طور پر دیکھو:

میاں راشد! تم گھر کب آئے؟ چچا جان میں گذشتہ کل آیا ہوں. وہ آیا

---

ادا ভাব, অভিব্যক্তি خط চিঠি

اورکرسی پر بیٹھ گیا. سنا ہے کہ تم عشا کے بعد ہی سو گئے. میں تو پریشانی میں پڑ گیا کہ آخر اس مسئلہ کا حل کیا نکلے گا؟

کبھی غلطی سے بھی نہ کہنا کہ خالد نے آیا، میں نے بیٹھا، اس نے سویا، ایسا کہنا اور اردو کا جنازہ نکالنا ایک ہی بات ہے.

(۳) ماضی متعدی میں استمراری اور تمنائی کے ساتھ بھی 'نے' نہیں آتا، مثال کے طور پر دیکھو:

کسی زمانہ میں میں اس مدرسہ میں پڑھتا تھا/ پڑھا کرتا تھا. تین سال پہلے وہ مجھ سے اردو سیکھتا تھا/ سیکھا کرتا تھا. میں اس کو اردو سکھاتا تھا/ سکھایا کرتا تھا. میری نصیحت تم سنتے تو تھے، مگر دل کے کان سے نہیں، صرف باہر کے کان سے.

اس وقت لوگوں میں ان کی مقبولیت بھی بڑی عجیب تھی، وہ کہتے تھے/ تقریر کرتے تھے اور لوگ سنتے تھے.

کاش وہ میری بات مان لیتا، کاش کہ یہ غلطی دوبارہ تم نہ کرتے.

اگر کوئی کہے: اس نے پڑھتا تھا، میں نے اس کو سکھاتا تھا، کاش کہ خالد نے میری بات مان لیتا، تو سمجھو کہ اس کی اردو کی کشتی ڈوب گئی.

---

نادار অভাবী دل چسپ আকর্ষণীয়, হৃদয়গ্রাহী صرف শুধু کاش হায় যদি!

اب تم پوچھ سکتے ہو کہ آخر یہ 'نے' آتا ہے کس فعل کے ساتھ، تو سنو: متعدی کے ماضی مطلق، ماضی قریب اور ماضی بعید کے ساتھ 'نے' آتا ہے. مثال کے طور پر:

سچ سچ بتاؤ کہ اس نے کیا کیا اور تم نے کیا دیکھا؟ جب میں غریب اور نادار تھا اس وقت آپ نے مجھ پر بہت بڑا احسان کیا تھا. کچھ دن پہلے یہ دل چسپ قصہ تم نے مجھے سنایا تھا.

اس نے توڑا اور میں نے جوڑا، توڑنا اس کا کام ہے اور جوڑنا میرا کام. تم نے تو سوچا تھا کہ یہ کام مجھ سے نہ ہوگا، مگر دیکھو اللہ کے فضل سے میں نے اس کام کو انجام تک پہنچا دیا ہے. یہ کام انجام تک پہنچ گیا ہے.

لانا - بولنا - بھولنا - شرمانا - یہ چار متعدی مصادر ہیں، مگر ان کے ساتھ 'نے' نہیں آتا، دیکھو:

یہ خط میں لایا، میں نہیں بھولا کہ اس دن تم کیا بولے! میں نے جب اس سے اس بارے میں پوچھا تو وہ اتنا شرمایا کہ کوئی جواب نہ دے سکا. دیکھو: اگر تم نے کہا کہ 'اس نے شرمایا' تو بڑی شرم کی بات ہوگی، اور تمہیں شرمندہ ہونا پڑے گا.

---

مجھ پر আমার উপর مجھے আমাকে مجھ سے আমার দ্বারা توڑنا ভেঙ্গে ফেলা

اگر کوئی فعل متعدی جانا، چکنا، سکنا، لگنا وغیرہ سے مرکب ہو تو 'نے' نہیں آئے گا.

لہذا اگر کسی نے کہا: میں نے کھانا کھا چکا ہوں تو اسے تین دن بھوکا رہنا پڑے گا. اسی طرح اگر تم نے کہا: اس بارے میں میرے دوست نے غفلت کرنے لگا تو مجھے افسوس کے ساتھ کہنا پڑے گا کہ غافل تمہارا دوست نہیں بلکہ تم ہو.

'پوری کوشش کے باوجود میں نے یہ کام نہیں کر سکا'

(جی ہاں، تمہاری کوشش میں کمی یہ تھی کہ تم نے علامت فاعل کا غلط استعمال کیا ہے)

# الدرس الرابع

## 'کو' یہ علامت مفعول ہے

غیر ذی عقل یا بے جان مفعول کے ساتھ 'کو' نہیں آتا، مثال کے طور پر دیکھو:

میں نے قربانی کا بکرا خریدا، سنا ہے کہ اس عید الاضحیٰ میں تم نے گائے ذبح کی/ بکرا ذبح کیا؟ تم نے ٹھیک ہی سنا ہے.

یہ کتاب میں نے ایک ہی مجلس میں پڑھ لی. یہ قصہ جو تم نے پڑھا ہے ایک مشہور کاتب نے لکھا ہے. تمہارے نام میں نے ایک خط لکھا تھا.

یہ کمرہ اتنا گندہ کیوں ہے؟ ابھی اور اسی وقت یہ کمرہ صاف کرو. یہ راستہ میں نہیں پہچانتا.

مفعول اگر ذی عقل ہو اور معرفہ ہو تو اس کے بعد 'کو' آے گا، دیکھو:

میں نے راشد کو بلایا، میں نے اس کو بلایا اور پوچھا کہ تم نے بلا وجہ اس شریف لڑکے کو کیوں مارا؟

گھر کے کام کاج کے لئے میں نے ایک نوکر رکھ لیا، بتاؤ اس جملہ میں

---

پہچاننا চেনা

علامت مفعول کیوں نہیں آئی ؟

اب اگلے جملوں میں دیکھو :

اے لوگو! اللہ کے راستہ میں جہاد کو نکلو. (یعنی جہاد کے لئے نکلو، یہ کو علامت مفعول نہیں ہے، بلکہ سببیت کے لئے ہے ).

تم گھر کو کب جاؤ گے؟ (یعنی گھر میں، یہ کو ظرفیت کے لئے ہے )

اگلے جملوں میں علامت مفعول چھپی ہوئی ہے :

اسے یہاں بلاؤ، میں خود اسے سمجھا دوں گا، (یعنی اس کو)

مجھے سمجھانے کی ضرورت نہیں، میں سب کچھ اچھی طرح سمجھتا ہوں. (یعنی مجھ کو)

یقین کرو، میں تمہیں بہت چاہتا ہوں (یعنی تم کو)

بس کرو، ہمیں اور مت رلاؤ (یعنی ہم کو)

کوئی کسے کیا سمجھائے، (یعنی کسی کو)

یہاں اکیلا بیٹھے بیٹھے کسے یاد کر رہے ہو؟ (یعنی کس کو)

## الدرس الخامس

یتحول أواخر المصادر من الألف الی 'ے' مع حروف الربط

آنا: آنے کے لئے - میں تمہارے یہاں آنے کے لئے نکلا کہ راستہ میں ایک دوست سے ملاقات ہوگئی اور ~~اس نے~~ وہ مجھے اپنے ساتھ لے گیا.

جانا: جانے کے لئے - کہیں جانے کے لئے اب میرے پاس وقت نہیں ہے. وہاں آنے اور جانے میں زیادہ دیر نہیں لگے گی، چلو نا میرے ساتھ!

پڑھنا اور لکھنا: پڑھنے میں اور لکھنے میں، پڑھنے اور لکھنے میں، پڑھنے اور لکھنے میں جو روحانی مسرت حاصل ہوتی ہے وہ اور کسی چیز میں حاصل نہیں ہوتی.

سوچنا: سوچنے سے - کرنا: کرنے سے - کام کرنے سے پہلے سوچنا چاہئے تھا، اب سوچنے سے کیا فائدہ!

بلانا: بلانے پر - دیکھو میرے ساتھ اس طرح کا برتاؤ نہ کرو، میں بن بلائے مہمان نہیں ہوں، میں تو تمہارے بلانے پر آیا ہوں.

---

کہ এর একটি অর্থ, যে; আরেকটি অর্থ, এমন সময় بلانے پر ডাকে

پوچھنا : پوچھنے کی ہمت ، پوچھنا تو چاہئے ، مگر ان سے کوئی بات پوچھنے کی ہمت ہی نہیں ہوتی .

پہنچنا : پہنچنے میں - پہنچنے تک - ان کے پہنچنے میں ابھی کچھ دیر ہے ، کوئی بات نہیں ، ان کے پہنچنے تک میں انتظار کرتا ہوں .

رونا : ان کا رونا - ان کے رونے نے - میں رویا نہیں ، مجھے رونا نہیں آتا ، لیکن اس بار ان کے رونے نے مجھے رلا کر چھوڑا .

پڑھنا : پڑھنے کی - پڑھنے کو - مجھے پڑھنے کی عادت تو بہت ہے ، مگر یہاں پڑھنے کو کوئی کتاب ملتی ہی نہیں (پڑھنے کو ، یعنی پڑھنے کے لئے)

مرنا : مرنے سے پہلے مرنے کی تیاری کرنی چاہئے .

لکھنا : لکھتے وقت (یعنی لکھنے کے وقت میں) লেখার সময়

پڑھنا : پڑھتے وقت

سونا : سوتے وقت

جاگنا : جاگتے وقت

چلنا : چلتے وقت

لکھتے وقت دل میں اگر احساس ذمہ داری نہ ہو تو آدمی کچھ بھی لکھ سکتا

---

ابھی এখনো, এখনই یہ کام ابھی کرلو ،

ہے. پڑھتے وقت غور و فکر کے ساتھ پڑھنا چاہیئے تا کہ مضمون کی تہ تک/ گہرائی تک پہنچنا ممکن ہو. راہ چلتے وقت ادھر ادھر نہ دیکھو، بلکہ نظر نیچے کی طرف رکھو تا کہ نظر کی حفاظت آسان ہو.

سوتے وقت یہ دعا پڑھو: اللهم باسمك أموت و أحيى.

اور نیند سے جاگتے وقت پڑھو: الحمد لله الذى أحيانا بعد ما أماتنا وإليه النشور.

☆☆☆

کرنا ہے — করতে হবে, করা উচিত,

آنا ہے — আসতে হবে, আসা উচিত, আসা কর্তব্য,

جانا ہے، بیٹھنا ہے، سونا ہے، لکھنا ہے، پڑھنا ہے، پوچھنا ہے، اٹھنا ہے، اٹھانا ہے، لینا ہے، دینا ہے،

دنیا سے جانا سب کو ہے. ادھر آپ کو کہاں جانا ہے؟ مجھے حاجی صاحب کے گھر جانا ہے. کیا آپ مجھے ان کے گھر کا راستہ بتا سکتے ہیں؟ جو کچھ ہونا تھا وہ تو ہو گیا، اب سوچنا یہ ہے کہ موجودہ صورت حال میں ہمیں کرنا کیا ہے؟

---

کپڑا تہ کرنا، ان چیزوں کو تہ بہ تہ سجا کے رکھو. গভীরতা, স্তর, ভাঁজ تہ

দ্রুত থেকে দ্রুত جلد از جلد যে কোন কিছু کچھ بھی পরিস্থিতি صورت حال ঘুম نیند

وقت بہت ہی کم رہ گیا ہے، ہمیں اب یہاں سے اٹھنا ہے، اور اسٹیشن کو چلنا ہے، جلد از جلد ہمیں وہاں پہنچنا ہے. زندگی سے ہم نے بہت کچھ لیا ہے، اب ہمیں زندگی کو کچھ نہ کچھ دینا ہے. دشمن کو ہمیں تلوار کی زبان سے سمجھانا ہے کہ اس ملک پر قبضہ جمانا اتنا آسان نہیں. اب پوچھنا یہ ہے کہ/ اب سوچنا یہ ہے کہ منزل کی طرف پہلا قدم اٹھائے گا کون ؟

پڑھنا- دیکھنے میں تو یہ مصدر ہے، مگر یہاں یہ امر کے معنی میں مستعمل ہوا ہے، اور نہ پڑھنا نہیں کے معنی میں، مثلا :

یہ بہت ہی قیمتی اور مفید کتاب ہے، اسکو ذرا دل لگا کر پڑھنا، کبھی ایسی کوئی کتاب نہ پڑھنا جس میں الفاظ کے پردے زہر رکھا گیا ہو.

سنا ہے کہ تم میرے دوست کے پاس جا رہے ہو، ان سے میرا سلام کہنا. کان کھول کر میری بات سن لو، پھر نہ کہنا کہ میں نے سنا نہیں.

دیکھو، جلدی سے جانا اور جلدی سے آنا، راستہ میں دیر نہ کرنا، کیونکہ یہاں میں بے چینی سے تمہارا انتظار کرتا رہوں گا.

دوڑنا: یہ مصدر ہے، مصدر سے 'نا' کو ہٹاؤ اور اس کی جگہ 'کر' کو رکھو، اب کیا ہوا؟ دوڑ کر، اب اس کو اگلے جملہ میں پڑھو-

خالد میری طرف دوڑ کر آیا اور میرے سینہ سے لگ گیا.

دوڑ کر দৌড়ে چل کر হেঁটে

حدیث قدسی میں اللہ میاں فرماتے ہیں: اگر بندہ میری طرف چل کر آئے تو میں اس کی طرف دوڑ کر آتا ہوں (یعنی بندہ اللہ میاں کی جتنی عبادت کرے اللہ میاں اس سے بہت زیادہ اجر وثواب اسے عطا کرتے ہیں)

سننا سے سن کر - جاگنا سے جاگ کر - بیٹھنا سے بیٹھ کر - پڑھنا سے پڑھ کر - لکھنا سے لکھ کر.

یہ دردناک خبر سن کر میرے تو دل کی دھڑکن ہی بڑھ گئی / تیز ہو گئی.

اللہ کا یہ نیک بندہ ساری رات جاگ کر عبادت اور رونازاری میں مشغول رہتا ہے. گھر سے خط آیا / چٹھی آئی، خط پڑھ کر / چٹھی پڑھ کر گھر کے سارے حالات معلوم ہوئے.

کندھے کے فرشتے اللہ کے حکم سے انسان کے سارے اعمال لکھ کر محفوظ کر لے تے ہیں.

اے میرے دوست، کیا تمہارے پاس میرے لئے کچھ وقت ہے؟ اگر ہے تو اطمنان سے بیٹھو، بیٹھ کر میری بات سنو، اور سن کر بتاؤ کہ اس پورے واقعہ میں میرا قصور کیا ہے.

---

دردناک বেদনাদায়ক

کام یاب ہوکر: اس امتحان میں کام یاب ہوکر دنیا کو دکھا دو کہ اللہ کے فضل سے تم بھی کچھ کر سکتے ہو.

ہنسنا سے ہنس کر - ہنس ہنس کر.

رونا سے روکر - رورو کر.

প্রথমটি সাধারণ অবস্থা বোঝায়, দ্বিতীয়টি আধিক্য বোঝায়।

کرنا ایک مصدر ہے، اس مصدر کے ساتھ کیا معاملہ ہوگا؟

اس مصدر سے 'نا' ہٹا کر 'کے' بڑھانا پڑے گا، اگلے جملے میں دیکھو،

یہ کمرہ اچھی طرح صاف کر کے مہمانوں کے لئے تیار کرو.

دور کرنا سے دور کر کے - پیش کرنا سے پیش کر کے - پاک کرنا سے پاک کر کے وغیرہ وغیرہ.

ہنسنا: ہنستا ہوا، ہنستے ہوئے، ہنستی ہوئی.

رونا: روتا ہوا، روتے ہوئے، روتی ہوئی.

کرنا: کرتا ہوا، کرتے ہوئے، کرتی ہوئی.

ذکر کرتا ہوا، ذکر کرتے ہوئے، ذکر کرتی ہوئی.

وہ بہت نیک شخص تھا، اور اس نے بہت اچھی موت پائی، سنا ہے کہ ذکر کرتا ہوا وہ دنیا سے رخصت ہوا. یہ بہت ہی نیک عورت تھی،

اور اس نے بہت اچھی موت پائی ، سنا ہے کہ ذکر کرتی ہوئی وہ دنیا
سے رخصت ہوئی .

میرے والد ماجد بہت ہی نیک انسان تھے ، انہوں نے بہت اچھی موت
پائی ، جو لوگ حاضر تھے ان کا بیان ہے کہ ذکر کرتے ہوئے وہ دنیا سے
رخصت ہوئے . میری والدہ ماجدہ بھی بڑی نیک خاتون تھیں ، وہ بھی
ذکر کرتی ہوئی دنیا سے رخصت ہوئیں .

وہ لڑکا روتا ہوا میرے پاس آیا ، وہ لڑکی روتی ہوئی میرے پاس آئی ،
وہ لڑکے روتے ہوئے میرے پاس آئے ، وہ لڑکیاں روتی ہوئی میرے
پاس آئیں .

اللہ کے راستے میں اس نے ہنستا ہوا جان دیدی . اللہ کے راستے میں
انہوں ہنستے ہوئے اپنی جانیں دیدیں . اللہ کے اس بندی نے ہنستی ہوئی
اپنی جان دے دی .

| | |
|---|---|
| چلنا : چلتے چلتے | پڑھنا : پڑھتے پڑھتے |
| رونا : روتے روتے | ہنسنا : ہنستے ہنستے |
| دوڑنا : دوڑتے دوڑتے | گرنا : گرتے گرتے |

میں چلتے چلتے بہت دور چلا گیا ، ہم چلتے چلتے بہت دور چلے گئے ، وہ

چلتے چلتے بہت دور چلا گیا / چلی گئی. وہ سب چلتے چلتے بہت دور چلے گئے / چلی گئیں.

وہ لڑکا چھت سے گرتے گرتے بچ گیا، وہ لڑکے چھت سے گرتے گرتے بچ گئے، وہ لڑکی چھت سے گرتے گرتے بچ گئی، وہ لڑکیاں چھت سے گرتے گرتے بچ گئیں.

---

اگرچہ যদিও

# الدرس السادس

## انظر کیف یُبنی اسم الفاعل فی الأردیة

اردو میں اسم فاعل کا بنانا بہت آسان ہے، کسی بھی مصدر کے ساتھ 'والا' ملانے سے اسم فاعل بن جاتا ہے.

لکھنا مصدر ہے، اور لکھنے والا اسم فاعل ہے.

یہ تو تم نے دیکھ ہی لیا کہ اسم فاعل بنتے وقت مصدر میں ایک تبدیلی آئی ہے، اور وہ یہ کہ مصدر کا الف 'ے' میں بدل گیا. پڑھنا سے پڑھنے والا، کرنا سے کرنے والا، ہونا سے ہونے والا، وعلی ہذا القیاس.

اب یاد رکھنے کی بات یہ ہے کہ مصدر میں جو تبدیلی آئی ہے 'والا' کی وجہ سے، وہی تبدیلی آتی ہے 'والا' میں بعد کے حروف ربط کی وجہ سے، مثال حاضر ہے.

لکھنے والا : لکھنے والے نے - لکھنے والے کو - لکھنے والے سے - لکھنے والے کا / کے / کی - لکھنے والے تک - لکھنے والے پر - لکھنے والے میں.

(جمع کی حالت میں) لکھنے والے- لکھنے والوں نے / کو / سے / کا / کی /

کے/ تک / پر/ میں .

معلوم نہیں اس قصے کا لکھنے والا کون ہے، جو بھی ہو، قلم اس کا ہے بہت ہی زور دار- لکھنے والے نے دل میں جو آیا لکھ دیا، ایک بار بھی سوچا نہیں کہ پڑھنے والے پر اس کا اثر کیا پڑے گا .

لکھنے والے کو یاد رکھنا چاہئے کہ نوک قلم سے نکلا ہوا ہر لفظ کے بارے میں لکھنے والے سے پوچھا جائے گا .

اس مضمون کے لکھنے والے کا انداز بیان بہت ہی اچھا ہے .

لکھنے والے کی ہمت کی داد دینی پڑے گی . اس لکھنے والے کے پڑھنے والے بے شمار ہیں .

کاش، کوئی اس لکھنے والے تک میری مبارک باد پہنچا دیتا، اس لکھنے والے پر میری جان قربان، واقعی اس نے لکھنے کا حق ادا کر دیا . اس مضمون کے لکھنے والے میں ( لکھنے والے کے دل میں ) جذبہ بھی ہے، جرأت بھی ہے .

لکھنے والے تو بہت ہیں، مگر دل میں درد رکھنے والے کم ہوتے ہیں، اس مضمون پر لکھنے والوں نے اگرچہ بہت کچھ لکھا، مگر مزید لکھنے کی گنجائش اب بھی باقی ہے .

---

نوک قلم কলমের ডগা داد دینا শাবাশি দেয়া, প্রশংসা করা گنجائش অবকাশ

# الدرس السابع

## افعال کی تذکیر و تانیث اور وحدت و جمعیت

(ا) تذکیر و تانیث میں اور وحدت و جمعیت میں فعل ہمیشہ فاعل کے مطابق ہوگا ، اگر علامت فاعل نہ ہو؛ اور یہ تو تمہیں معلوم ہو چکا کہ کہاں کہاں علامت فاعل نے نہیں آتا ہے؛ آگے کچھ مثالیں دیکھو :

(الف) راشد کہتا ہے- فاطمہ کہتی ہے- لڑکے کہتے ہیں- لڑکیاں کہتی ہیں- تو کہتا ہے/تو کہتی ہے- تم کہتے ہو/تم کہتی ہو- میں کہتا ہوں/ میں کہتی ہوں- ہم کہتے ہیں/ ہم کہتی ہیں .

(ب) لڑکا کہے گا- لڑکی کہے گی- لڑکے کہیں گے/ لڑکیاں کہیں گی- تو کہے گا/ تو کہے گی- تم کہو گے/تم کہو گی- میں کہوں گا / میں کہوں گی - ہم کہیں گے/ہم کہیں گی.

(ج) راشد کہتا تھا- فاطمہ کہتی تھی - لڑکے کہتے تھے - لڑکیاں کہتی تھیں - تو کہتا تھا/ تو کہتی تھی - تم کہتے تھے/ تم کہتی تھیں- میں کہتا تھا/ میں کہتی تھی - ہم کہتے تھے/ ہم کہتی تھیں .

یہ لڑکا کہ رہا تھا، یہ لڑکی کہ رہی تھی ، یہ لڑکے کہ رہے تھے ، یہ لڑکیاں کہ رہی تھیں ، تو کہ رہا تھا/تو کہ رہی تھی ، تم کہ رہے تھے/تم کہ رہی تھیں، میں کہ رہا تھا/میں کہ رہی تھی ، ہم کہ رہے تھے/ہم کہ رہی تھیں.

(د) کاش یہ لڑکا کچھ کہتا ! کاش یہ لڑکی کچھ کہتی! کاش یہ لڑکے کچھ کہتے ! کاش یہ لڑکیاں کچھ کہتیں! کاش تو کچھ کہتا !/کہتی! کاش تم کچھ کہتے/کہتیں! کاش میں کچھ کہتا/کہتی! کاش ہم کچھ کہتے/کہتیں !

مختصرا یہ سمجھ لو کہ حال، مستقبل، ماضی استمراری اور ماضی تمنائی کے افعال ہمیشہ فاعل کے مطابق ہوں گے، اسی طرح ماضی لازم کے تمام افعال فاعل کے مطابق ہوں گے. مثال دیکھو:

یہ لڑکا آیا/آیا تھا، یہ لڑکی آئی/آئی تھی ، یہ لڑکے آئے/آئے تھے، یہ لڑکیاں آئیں/آئی تھیں، تو آیا/آیا تھا، تو آئی/آئی تھی ، تم آئے/آئے تھے، تم آئیں/آئی تھیں، میں آیا/آیا تھا، میں آئی/آئی تھی، ہم آئے/آئے تھے، ہم آئیں/آئی تھیں.

(۲) لانا، بولنا، بھولنا، شرمانا، متعدی کے یہ چار مصادر لازم کے حکم میں ہیں، لہذا ان کے افعال بھی فاعل کے مطابق ہوں گے.

مثال حاضر ہے:

یہ لڑکا بہت شرمایا/ شرمایا تھا، یہ لڑکی بہت شرمائی/ شرمائی تھی، یہ لڑکے بہت شرمائے/ شرمائے تھے، یہ لڑکیاں بہت شرمائیں/ شرمائی تھیں،
تو بہت شرمایا/ شرمایا تھا، تو بہت شرمائی/ شرمائی تھی، تم بہت شرمائے/ شرمائے تھے، تم بہت شرمائیں/ شرمائی تھیں،
میں بہت شرمایا/ شرمایا تھا، میں بہت شرمائی/ شرمائی تھی، ہم بہت شرمائے/ شرمائے تھے، ہم بہت شرمائیں/ شرمائی تھیں،

(٣) اگر کوئی فعل متعدی جانا، چکنا، سکنا، لگنا وغیرہ سے مرکب ہو تو بھی افعال فاعل کے مطابق ہوں گے. مثلا:
یہ لڑکا روٹی / روٹیاں کھا چکا، یہ لڑکی روٹی / روٹیاں کھا چکی، یہ لڑکے روٹی/ روٹیاں کھا چکے، یہ لڑکیاں روٹی/ روٹیاں کھا چکیں. تو روٹی/ روٹیاں کھا چکا، تو روٹی/ روٹیاں کھا چکی، تم روٹی/ روٹیاں کھا چکے، تم روٹی/ روٹیاں کھا چکیں. میں روٹی/ روٹیاں کھا چکا / کھا چکی، ہم روٹی/ روٹیاں کھا چکے/ کھا چکیں.

(٤) فعل ہمیشہ مفعول کے مطابق ہوگا اگر علامت فاعل ہو اور علامت مفعول نہ ہو، مثال کے طور پر:
اس لڑکے نے کتاب پڑھی/ کتابیں پڑھیں، اس لڑکی نے کتاب پڑھی/

کتابیں پڑھیں ، تو نے/تم نے/ میں نے/ ہم نے کتاب پڑھی/ کتابیں پڑھیں .

اس لڑکے نے خط لکھا/ خطوط لکھے ، اس لڑکی نے خط لکھا/ خطوط لکھے ، تو نے/تم نے/ میں نے/ ہم نے خط لکھا/ خطوط لکھے .

(۵) فعل ہمیشہ واحد مذکر ہوگا اگر فاعل اور مفعول دونوں کی علامتیں ہوں ، مثال دیکھو :

اس لڑکے نے اپنے بھائی کو/ بھائیوں کو/ اپنی بہن کو/ بہنوں کو بلایا ،

اس لڑکی نے اپنے بھائی کو/ بھائیوں کو/ اپنی بہن کو/ بہنوں کو بلایا ،

ان لڑکوں نے اپنے بھائی کو/ بھائیوں کو/ اپنی بہن کو/ بہنوں کو بلایا ،

ان لڑکیوں نے اپنے بھائی کو/ بھائیوں کو/ اپنی بہن کو/ بہنوں کو بلایا ،

تو نے/تم نے/ میں نے/ ہم نے اپنے بھائی کو/ بھائیوں کو/ اپنی بہن کو/ بہنوں کو بلایا .

# الباب الخامس

## چند کلمات اور چند جملے ابجد کی ترتیب سے

# الدرس الأول

آباد، آبادی: یہ ملک ہزار سال پہلے سے آباد ہے، ہمارے آباء واجداد نے اس ملک کو آباد کیا تھا. کیا اب کوئی تصور بھی کرسکتا ہے کہ یہ آباد ملک کسی زمانہ میں بالکل بے آباد اور ویران تھا؟ یہاں کی آبادی اکثر و بیش تر (بیشتر) مسلمان ہیں. (یہاں کی آبادی اکثر و بیش تر مسلمانوں کی ہے)

اب لوگوں کی بے رحمی دیکھو کہ وہ مسلمانوں کو اپنے ہی وطن سے بے دخل کرنا چاہتے ہیں.

آبرو: اب یہاں نہ مسلمانوں کی جان مال محفوظ ہیں نہ ان کی عزت و آبرو.

آپس میں: اے لوگو، آپس میں لڑائی جھگڑا نہ کرو، آپس میں مل جل کر رہو، کیا تم اتنا بھی نہیں سمجھتے ہو کہ تماری آپس کی لڑائی سے فائدہ دشمن کو پہنچتا ہے؟

آرزو: دل میں اب ایک ہی آرزو رہ گئی ہے، وہ یہ کہ مرنے سے پہلے

---

آبادی বসবাসকারী লোকসকল, বসতি — آپس میں পরস্পরে, নিজেদের মধ্যে

اللہ کے گھر کی زیارت نصیب ہو جائے ، یہ آرزو اگر کسی طرح پوری ہو جائے تو پھر مجھے کسی چیز کا کوئی غم نہ ہو گا .

**آزاد ، آزادی :** ہم آزاد قوم ہیں ، ہم بھوکے رہیں گے ، مگر ازاد رہیں گے ، ہمیں اپنی آزادی زندگی سے زیادہ پیاری ہے ، ہم کسی بھی قیمت پر اپنی آزادی کا سودا کرنے کو تیار نہیں ہیں .

اپنے وطن کی آزادی کے لئے ہم آخری دم تک / سانس تک دشمن سے لڑتے رہیں گے .

**آزمائش :** یہ دنیا آزمائش کی جگہ ہے ، یہاں یکے بعد دیگر آزمائشیں آتی رہتی ہیں ، اچھا مسلمان وہ ہے جو ہر آزمائش میں صبر سے کام لے .

جوان بیٹے کی موت ماں باپ کے لئے بہت بڑی آزمائش ہے .

**آزمانا :** کیا تم میری قوت کو آزمانا چاہتے ہو ؟ تاریخ اس امت مسلمہ کو بار بار آزما چکی ہے .

**آنکھ :** ماں کہتی ہے ، بیٹا ، تو میری آنکھ کا / آنکھوں کا تارا ہے . یتیم کا دل دکھانا بری بات ہے ، یتیم کی آنکھوں سے آنسو پونچھو . ماں اپنے

---

آزمائش পরীক্ষা یکے بعد دیگر একের পর এক آزمانا পরীক্ষা করা کشش আকর্ষণ

پونچھنا মোছা, آنسو অশ্রু

بچے کی آنکھوں میں آنسو دیکھتی ہے تو اس کا دل بے قرار ہو جاتا ہے.
نماز اللہ کے رسول کی آنکھوں کی ٹھنڈک ہے. آج صبح میری آنکھ ذرا دیر سے کھلی ہے.

آواز: اللہ کے رسول نے صفا پہاڑ سے بڑی درد بھری آواز میں اپنی قوم کو دعوت دی تھی. اپنے بڑوں کے سامنے آواز اونچی مت کرو. باغ میں جب بہار آئے اور بلبل گانے لگے، تو اس کی آواز میں ایک عجیب کشش ہوتی ہے.

انسانیت: جاہلیت کے زمانے میں اسلام نے دنیا کے لوگوں کو انسانیت کا سبق سکھایا، اسلام ہی نے انسان کو حقیقی انسان بنایا.

## الدرس الثانی

بات: بات بات میں لڑنا جھگڑنا اچھی بات نہیں، میں آپ سے ایک بات پوچھوں؟ پوچھو نا کیا پوچھنا چاہتے ہو! بات دراصل یہ ہے کہ..... بات سے بات نکلتی ہے، باتوں باتوں میں وقت گزر گیا اور ہم میں سے کسی کو احساس تک نہ ہوا. باتیں بنانا اس کو بہت آتا ہے.

بادل: آسمان میں بادل چھا گیا ہے، بادل گرج رہا ہے، شاید تھوڑی دیر میں بارش ہوگی.

باران رحمت، یعنی رحمت کی بارش، بارش برستی ہے اور زمین سرسبز ہوتی ہے،

بادل گرَج رہا ہے اور بجلی چمک رہی ہے. شاید بہت زور کی بارش ہوگی.

اچانک ان کی موت کی خبر ہم سب پر بجلی بن کر گری.

بخار: مریض کا بخار اب بہت تیز ہے، بخار اتارنے کے لئے یہ دوا پلادو، دوا پینے کے بعد بخار اتر جائے گا (ان شاء اللہ)

برسات: برسات بارش کا موسم ہے، برسات میں لگاتار بارش ہوتی ہے،

---

گزرنا অতিবাহিত হওয়া, অতিক্রম করা, বিগত হওয়া سرسبز সবুজশ্যামল

برسات میں چھتری کے بغیر نکلنا ٹھیک نہیں ہے.
آسمان سے بارش کون برساتا ہے؟ آسمان سے بارش اللہ تعالی برساتے ہیں، بارش بادل سے برستی ہے اور اللہ کے حکم سے برستی ہے.

بوجھ: بوجھ اٹھانا، بوجھ اتارنا، ذمہ داری کا بوجھ، میرے کم زور کندھے پر اس ذمہ داری کا بھاری بوجھ مت ڈالو، یہ بوجھ اٹھانا میرے بس کا کام نہیں.

بوجھ، سمجھ، سمجھ بوجھ، اس لڑکے کی سمجھ بوجھ اچھی ہے، اس شخص کی بوجھ بچار اچھی ہے.

بہار: بہار کا موسم، چاروں طرف بہار ہی بہار ہے، جوانی گئی تو سمجھو کہ زندگی کی بہار چلی گئی.

بہانہ: بہانہ مت بناؤ، جو کام کرنا نہیں چاہتے ہیں وہ بہانہ/ بہانے تلاش کرتے ہیں اور جو کام کرنا چاہتے ہیں وہ مشکلات کے باوجود آگے بڑھتے ہیں اور جان کی بازی لگا دیتے ہیں،

بھوک: بھوک پیاس، بھوک لگنا، بھوک مر جانا، ہم غریب سال بھر بھوکے رہتے ہیں اور ہمارے لیڈر کبھی کبھی بھوک ہڑتال کر کے ہم سے

---

بس کا সাধ্যের    باوجود সত্ত্বও    پر তবে, কিন্তু

ہمدردی ظاہر کرتے ہیں، یہ بھی عجیب تماشہ ہے.

بھوکا، بھوکے، بھوکی، بھوکا رہنا، بھوکوں کو کھلانا، غریب کی بھوک سے امیر کا پیٹ بھرتا ہے. مجھے بھوکا رہنا / ہمیں بھوکے رہنا منظور ہے، پر کسی کے آگے ہاتھ پھیلانا منظور نہیں.

بھیک: بھیک مانگنا، بھوکے مر جاؤ، مگر بھیک نہ مانگو، بھیک مانگنا اور ہاتھ پھیلانا بڑی ذلت کی بات ہے.

## الدرس الثالث

پابند: یہ لڑکا نماز کا بڑا پابند ہے، یہ لڑکے نماز کے بڑے پابند ہیں. یہ لڑکی نماز کی بڑی پابند ہے، یہ لڑکیاں نماز کی بڑی پابند ہیں.

پابندی، وہ پابندی سے نماز پڑھتا ہے، وقت کی پابندی کام یاب زندگی کا راز ہے،

پار، سمندر پار، دریا کے پار ایک چھوٹی سی بستی ہے، جہاں میری ماں میرا انتظار کر رہی ہے.

پار کرنا، سرحد پار کرنا، دریا پار کرنا، زندگی کے دن پار کرنا، تلوار کا/ تیر کا سینہ پار کرنا، پار ہونا،

پھل، درخت کا پھل، درخت کے پھل، محنت کا پھل، آج تم نے جو کام یابی حاصل کی ہے وہ تمہاری اپنی محنت کا پھل ہے، پھل آنا، پھل لگنا، پھل ملنا، پھل دینا، محنت کا پھل تمہیں ضرور ملے گا،

درخت ہم کو سایہ دیتا ہے، پھل دیتا ہے، مگر درخت کے ساتھ ہمارا برتاؤ اچھا نہیں ہوتا.

باغ میں بہار آئی تھی، پھول کھلے تھے، پھر بہار ختم ہو گئی. ادھر پھول پتے سب جھڑ گئے.

---

راز রহস্য کھلنا প্রস্ফুটিত হওয়া

## الدرس الرابع

تاج: حشر میں حافظ قرآن کے والدین کے سر پر تاج رکھے جائیں گے
تارا: (ستارہ، آنکھ کا تارا) اندھیری رات میں آسمان پر تارے چمکتے ہیں، رات صبح ہوئی، سارے تارے ڈوب گئے، تاروں بھری رات کتنی حسین ہے.

تاریخ، آج کونسی تاریخ ہے؟ خط لکھو اور خط میں تاریخ ڈالنا/لکھنا مت بھولو، ہم فلاں تاریخ کو آرہے ہیں، انشاء اللہ میں تاریخ مقررہ پر حاضر ہو جاؤں گا، آیندہ مجلس کے لئے کوئی تاریخ مقرر کیجئے.
جو قوم اپنی تاریخ بھول جاتی ہے اس قوم کا کوئی مستقبل نہیں ہوتا، اس امت جیسی روشن تاریخ اور کسی قوم کی نہیں ہے، تاریخی، تاریخی واقعہ،

تاریک: اس قوم کا مستقبل بہت تاریک نظر آرہا ہے، دیکھو چاروں طرف کیسی تاریکی چھا گئی ہے، رات کی تاریکی میں کوئی غفلت کی نیند سوتا ہے اور کوئی سجدے میں گڑ گڑا تا ہے.

## الدرس الخامس

ٹالنا (ملتوی کرنا، بہانہ کر کے پیچھے ہٹانا)

آج کا کام کل پر مت ٹالو، تم ہمیشہ مجھے ٹالنے کی کوشش کرتے ہو.

ٹال مٹول کرنا، قرض ادا کرنے میں ٹال مٹول نہ کرو،

ٹوکنا (غلطی پر متنبہ کرنا). جو میری غلطی پر ٹوکے وہ میرا محسن ہے،

تمہارے ٹوکنے پر مجھے اپنی غلطی کا احساس ہوا،

جان: جان میں جان آنا (تازگی لوٹ آنا، تسلی پانا)

آخر ان کی سلامتی کی خبر سن کر جان میں جان آئی.

جان باز (جان کی پروا نہ کرنے والا) جان باز مجاہد، جان بازی،

جان توڑ کوشش کرنا. اس نے اپنی جان پر کھیل کر ڈوبتے کو بچایا

(جان کو خطرے میں ڈال کر)،

جان رہے یا نہ رہے ہم حق کا ساتھ نہیں چھوڑیں گے،

جاں نثار (جان قربان کرنے والا) جاں نثار صحابہ. جاں نثاری.

جرأت (دلیری، شجاعت، ہمت) دشمن طاقت ور ہے، مگر اس

---

اس امت جیسی এই উম্মতের মত　　تاریک অন্ধকার

طاقت ور دشمن سے مقابلہ کرنے کی جرأت ہمارے اندر ہے، تم نے میرے سامنے منہ کھولنے کی جرأت کیسے کی.

جلد، جلد واپس آجاؤ، جلد سے جلد واپس آجاؤ، جلد باز (بے موقع جلدی کرنے والا، ہر کام میں جلدی کرنا جس کی طبیعت ہو) جلد بازی، اتنی جلد بازی نہ کرو، جلد بازی سے بنتا کام بگڑ جاتا ہے، اس وقت میں ذرا جلدی میں ہوں، کبھی فرصت میں تم سے بات کرتا ہوں.

جنگ: جنگ کرنا/ ہونا، پہلی/ دوسری جنگ عظیم، جنگ کا میدان، میدان جنگ، جنگ وجدال، جنگی، جنگی جہاز، جنگی قیدی.

جُھکانا، جھکنا، سر جھکانا، باطل کے سامنے جھکنا - باطل کے سامنے کبھی اپنا سر مت جھکاؤ، یہ سر جھک نہیں سکتا اللہ کے سوا کسی کے سامنے.

---

دلیر সাহসী, নির্ভীক (দিলের)　　دلیری সাহসিকতা, নির্ভীকতা

## الدرس السادس

چار دن (چند روز، تھوڑے دن) چار دن کی بادشاہی، چار دن کی بہار، زندگی بس چار دن کی بادشاہی ہے/ بہار ہے، چار دن کی چاندنی پھر اندھیری رات ہے.

چال (مؤنث) (چلنے کی رفتار، طرز و طریقہ، دھوکا، فریب)

گھوڑے کی چال، شطرنج کی چال، دشمن کی چال.

چال مؤنث ہے اور چال چلن مذکر ہے، جس کا چال چلن اچھا نہ ہو اسے کوئی پسند نہیں کرتا. نہ جانے دشمن اب کیا چال سوچ رہا ہے/ رہے ہیں، دشمن اتنے چپ کیوں ہیں، ضرور یہ ان کی کوئی چال ہوگی، دشمن کی چال میں مت آنا، تم نے بہت اچھی چال چلی ہے، مگر تمہاری چال میں سمجھ رہا ہوں.

چاند، چاندنی، چاروں طرف چاندنی پھیلی ہوئی ہے، چاندنی رات میں باغ کی سیر کرو، دل باغ باغ ہو جائے گا.

چاہت (محبت، پیار، خواہش، ضرورت)

چاہنا (خواہش کرنا، طلب کرنا، ارادہ کرنا، پیار کرنا)

بتایئے تو صحیح کہ آپ چاہتے کیا ہیں؟ میں آپ کی ہر چاہت کو پورا کروں گا. میں نے سفر کرنا چاہا کہ ایک مانع آ گیا.

ماں اپنی اولاد کو دل وجان سے چاہتی ہے، چاہو تو میں تمہارے لئے سفارش کر سکتا ہوں، میرا ارادہ بدل نہیں سکتا، چاہے دنیا ادھر کی ادھر ہو جائے (یہ تاکیدا کہا جاتا ہے). تمہارے چاہنے والے بہت ہوں گے، مگر مجھ جیسا چاہنے والا کم ہی ہوگا.

چائے (پانی تو مذکر تھا، اس میں تھوڑا سا کیا رنگ آیا اور چائے مؤنث بن گئی) پانی پیو، اور چاہو تو چائے بھی پی سکتے ہو، مگر پیتے وقت تذکیر وتانیث کا لحاظ مت بھولنا.

چپ (سکوت، خاموشی، خاموش، صیغۂ امر یعنی خاموش رہو)

چپ ہونا / ہو جانا (خاموشی اختیار کرنا، جواب نہ دے سکنا)

اہل حق کے دلائل کے سامنے اہل باطل چپ ہو جاتے ہیں، چپ چاپ یہاں سے نکل جاؤ،

چپ بیٹھنا (خاموش ہو کر بیٹھنا)، میں نے زبان سے ایک لفظ بھی نہیں نکالا، بلکہ پورا وقت چپ بیٹھا رہا. چپ کرانا / کرا دینا.

چپکے / چپکے سے / چپکے چپکے (آہستہ سے، خاموشی سے، خفیہ طور پر، چھپ چھپا کر)، چپکے چپکے رونا، چپکے سے چلا جانا.

چراغ ، چراغ جلنا / جلانا / روشن ہونا / روشن کرنا ، شام ہوئی گھر گھر چراغ جلے / روشن ہوئے ، چراغ بجھنا / بجھانا ، ایک ہی چراغ باقی تھا وہ بھی بجھ گیا .

چراغ تلے / چراغ کے تلے اندھیرا .

چمکنا ( جگمگانا ، ترقی کرنا ، نام اور شہرت پانا ) ، امید ہے کہ تمہاری قسمت کا ستارہ اور بھی چمکے گا . دیکھو ، اس کا روشن چہرا کس طرح چمک رہا ہے ، پچھلے چند ہی برسوں میں اس تاجر کا کاروبار خوب چمکا ، پہلے بھی وہ امانت دار تھا ، اب بھی امانت دار ہے ، اصل میں امانت داری ہی سے کاروبار چمکتا ہے ، اس کے بغیر بھی اگر کسی کا کاروبار چمکے تو سمجھو کہ وہ چمک نہیں ، آگ ہے اور ایک نہ ایک دن اس آگ میں وہ جھلس جائے گا .

## الدرس السابع

حاجت ، حاجت مند ، حاجت مندی ، یہ بے چارہ بہت حاجت مند ہے ، اس کی حاجت مندی نے اسے آپ کے چوکھٹ پر لا کھڑا کیا ہے ، اگر آپ اس کی حاجت پوری کریں گے تو خدا حشر میں آپ کی حاجت پوری کریں گے .

حرارت ( گرمی ، غصہ ، جوش ) ، بخار کی حرارت ، ایمان کی حرارت ، دل کی حرارت ، خون کی حرارت .

حرام ، حرام کا مال ، حرام کے مال میں آرام نہیں ، اس نے تو میرا جینا حرام کر دیا ہے/ حرام کر رکھا ہے ، اب تو میرا جینا حرام ہو گیا ہے .

حساب ( گنتی ، شمار ، لین دین ) ، حساب لینا / مانگنا / پوچھنا .

حساب دینا ، حساب رکھنا ، حساب چکانا .

فرشتے ہمارے ہر عمل کا حساب رکھتے ہیں ، یاد رکھو ، ایک دن زندگی کے ہر سانس کا حساب دینا پڑے گا ، حشر میں اللہ تعالی پوری زندگی کا حساب لیں گے ، حساب میں وہ بڑے پاک صاف ہیں ، ان کا حساب بڑا پکا ہے ، جس کا حساب پاک ہے اس کو کیا ڈر ہے ؟

---

چند কিছু چپکے লুকিয়ে

حق ، حق اور باطل کی جنگ / لڑائی ہمیشہ سے جاری ہے ، اور ہمیشہ جاری رہے گی . ہر حال میں ہمیں حق کا ساتھ دینا چاہیئے . حق یہ ہے کہ اس غریب کے ساتھ بہت زیادہ نا انصافی ہوئی ہے . کسی بھی قیمت پر مجھے اپنا حق چاہیئے . یہ مزدور کوئی بھیک نہیں مانگ رہے ہیں ، اپنا جائز حق مانگ رہے ہیں ، عدالت کا فیصلہ اس کے حق میں تھا ، پھر بھی اس کو اپنا حق واپس نہیں ملا ، کیوں کہ مدعی علیہ طاقت ور تھا ، اور طاقت کے سامنے عدالت کا فیصلہ بے کار ہے ، ہوتا تو وہی ہے جو طاقت ور چاہتا ہے ، مگر ایک عدالت اور بھی ہے ، جو سب سے زیادہ طاقت ور ہے ، ایک دن اس عدالت کے سامنے ہر طاقت ور کو کھڑا ہونا ہے .
کسی کو حقارت کی نظر سے نہ دیکھو ، چھوٹی سے چھوٹی چیز کو حقیر مت سمجھو ، کوئی بھی چیز کبھی بھی کام آسکتی ہے .
کبھی کسی کا حق نہ دباؤ ، حق دار کے پاس اس کا حق پہنچا دو . (إن الله يأمر كم أن تؤدوا الأمانات إلى أهلها)
حقیقت : ایمان کی حقیقت یہ ہے کہ اللہ کو ایک جانو اور اس کے رسول کو سچا مانو . حقیقت کا سامنا کرو ، حقیقت سے بھاگنے کی کوشش مت کرو .

## الدرس الثامن

خالی (جو بھرا ہوا نہ ہو، صرف، بے کار، فارغ)، خالی برتن، خالی باتوں سے کیا ہوتا ہے؟ اب میں بالکل خالی ہوں، خالی کرسی پر بیٹھ جاؤ.

خبر، خبردار (ہوشیار)، اس بارے ہمیں خبردار رہنا چاہئے.

خدا بخشے (دعائے مغفرت، اللہ معاف کرے)، خدا ترس (خدا سے ڈرنے والا)، ناخدا ترس (خدا سے نہ ڈرنے والا)، خدا خدا کرکے (کسی نہ کسی طرح، بڑی مشکل سے)، خدا خدا کرکے کشتی پار لگی ہے،

خدا خیر کرے (کلمۂ دعا ہے، خطرے کے موقع پر بولتے ہیں، یعنی خدا بھلا کرے، خدا محفوظ رکھے)

خدا داد (خدا کی دی ہوئی نعمت، قدرتی، فطری)، خداداد صلاحیت،

خدا جانے وہ کہاں غائب ہوگیا ہے.

خدا چاہے تو / خدا نے چاہا تو (اگر خدا کی مرضی ہو تو، انشاء اللہ) (تاکیدی کلمہ ہے)، خدا سلامت رکھے (کلمۂ دعا)

خدا را ایسا ظلم نہ کرو (خدا کے واسطے، رحم کی بھیک مانگنے کے لئے بولتے ہیں)

خدایا (اے خدا)

خطا (مؤنث) قصور، جرم، گناہ) خطا کار، خطاوار (گناہ گار،
مجرم)، خطا ہونا، چونکہ یہ میری خطا ہے لہذا سزا مجھے ہی ملنی چاہئے،
مجھے اعتراف ہے کہ مجھ سے بہت بڑی خطا ہوگئی،
خطر (خوف، اندیشہ)، خطرناک، مریض کی حالت خطرناک حد تک
پہنچ چکی ہے،
خطرہ، خطرہ ٹل جانا، خطرے میں پڑنا، خطرے میں ڈالنا.
خواب (نیند، وہ بات یا واقعہ جو انسان نیند میں دیکھتا ہے، سپنا،
تصور، گمان، آرزو، تمنا)
خواب غفلت (غفلت کی نیند)
خواب گاہ (سونے کا کمرہ)
میرے خواب وخیال میں بھی یہ بات نہیں ہے،
خواہش (آرزو، تمنا، شوق، اشتیاق)
خواہش کرنا / رکھنا / ہونا، خواہش مند
خوب، خوب صورت، خوب صورتی، خوبی، اس میں ایک خوبی تھی
جس کی وجہ سے وہ مجھے پسند آیا تھا، اور وہ ہے اس کی سادگی.
خود (انسان کی اپنی ذات)، خود کو ہلاکت میں نہ ڈالو.
خود (بذاتہ) وہ خود آرہے ہیں.

خود بخود (آپ ہی آپ)، خود بخود کچھ نہیں ہوتا.

خود پسند (جو اپنے آپ کو بہتر سمجھے)، خود پسندی،

خود دار (اپنی عزت کا خیال رکھنے والا، اپنے آپ کو بے ہودہ حرکتوں سے باز رکھنے والا)، خود داری.

خود غرض انسان اپنی غرض کی خاطر کچھ بھی کر سکتا ہے، خود غرض شخص ہمیشہ دوسروں کی تکلیف کا باعث ہوتا ہے.

خوش (مسرور، عمدہ، اچھا)، خوش آواز (اچھی آواز والا)، بلبل ایک خوش آواز پرندہ ہے اور اس کی خوش آوازی مشہور ہے.

خوش حال، خوش حالی،

خوش قسمت/ نصیب، خوش قسمتی/ نصیبی

خیال (جو بات آدمی کے ذہن میں آئے، وہم، گمان، دھیان، توجہ، التفات)، کبھی کبھی میرے دل میں یہ خیال آتا ہے کہ....

میرے خیال میں یہ کام تمہیں ضرور کرنا چاہئے. اس کا خیال دل سے نکال دو، یہی تمارے لئے بہتر ہوگا - اس کا خیال تو کب سے میرے دل سے نکل گیا.

خیال رکھنا، کوئی کام کرتے وقت اس بات کا خیال رکھنا چاہئے کہ اس میں کوئی کمی نہ رہ جائے، تم تو میرا کچھ بھی خیال نہیں رکھتے ہو.

اس بات کی طرف میرا خیال نہیں گیا کہ .........

## الدرس التاسع

دبلا (لاغر، پتلا، کم زور)، دبلا ہونا/کرنا، طویل بیماری نے اسے بالکل دبلا کر دیا. دبلا پتلا لڑکا.

دبلاپن (دبلا ہونے کی حالت)، دبلاپن نے اسے بہت کمزور کر دیا.

دخل (قبضہ، کمال، قابلیت، مداخلت)، اپنی زمین اپنے دخل میں رکھ لو، فوج نے ایک شدید حملے کے بعد شہر کے فصیل پر اپنا دخل جما لیا. علم فقہ میں ان کو کافی دخل ہے، دوسروں کے معاملہ میں دخل مت دو.

درد (دکھ، تکلیف،)

درد آمیز (درد بھرا/بھری)

درد انگیز (درد پیدا کرنے والا)

درد دل (دل کا درد، دلی صدمہ)، درد دل جب حد سے گزر جاتا ہے تو ایک آہ نکلتی ہے. دردسر بن جانا،

درد ہونا، سینہ میں تھوڑا سا درد محسوس ہو رہا ہے،

درد کے مارے (درد کی وجہ سے)

درد مند (ہم درد، غم خوار)، دردمندی، دردناک (درد بھرا/بھری)،

درست (ٹھیک، صحیح، جائز)، آپ نے درست فرمایا ہے (تعظیما)

تم نے درست کہا.

دریا، دریادل (بہت فیاض وسخی)، دریا دلی.

دشوار (مشکل)، دشواری، کام میں دشواری پیش آنا، میں اس وقت بہت دشواریوں کا سامنا کر رہا ہوں، اس کام میں بہت ساری دشواریاں ہیں، دشوارگزار راستہ.

دعا (مؤنث)، دعا دینا / لینا، ان سے میری دعا کہنا.

دعا گو (دعا کرنے والا)، دعا جو (دعا مانگنے والا)، دعا کرنا.

میں تمارے لئے دعا کر رہا ہوں، اللہ سے دعا کرو کہ یہ مصیبت ٹل جائے، دعائے خیر کرنا، دعائیں دینا / لینا / کرنا.

دعوت (کھانے کی طرف دعوت، حاضر ہونے کی دعوت، اسلام قبول کرنے کی دعوت)

دعوت پر بلانا (کھانے پر بلانا)، دعوت دینا (کھانے کے لئے بلانا، کسی مذہب کی طرف بلانا)

دکھ (تکلیف، رنج)، دکھ بھرا افسانہ، دکھ بھری کہانی.

دکھ درد، میں آپ کے دکھ درد کا شریک ہوں. میں آپ کے درد میں برابر کا شریک ہوں، زندگی میں کسی کو دکھ نہ دیا کرو. اگر سکھ چاہو تو دکھ سہنا سیکھو، کیونکہ دکھ میں ہی سکھ کی قدر ہوتی ہے. دکھ سہنا / برداشت کرنا.

دل ، دل سے ، میں دل سے تمہیں چاہتا ہوں ،

دل اٹھنا / اٹھ جانا ، اس چیز سے میرا دل اٹھ گیا .

یہ کام میں نے تمہارا دل رکھنے کے لئے کیا ہے .

یہ بات میرے دل کو لگتی ہے . دلی ، دلی تمنا

دودھ ، دودھ پیتا بچہ ، دودھ پیتے بچے ، دودھ پیتی بچی ، دودھ پیتی بچیاں ، چھوڑو اس کی بات ، ابھی دودھ پیتا بچہ ہے / ابھی منہ سے دودھ کی بو آتی ہے / ابھی دودھ کے دانت نہیں ٹوٹے .

دولت (مال) ، دولت خانہ ، دولت کدہ (دوسرے کے گھر کے متعلق کہتے ہیں ، اپنے گھر کے لئے کہا جاتا ہے : غریب خانہ)

دولت مند ، دولت مندی

## الدرس العاشر

ڈانٹ (دھمکی، جھڑکی، سختی کے ساتھ ملامت)

ڈانٹنا، آپ نے مجھے ڈانٹا کیوں؟ مجھ سے کون سی غلطی ہوئی ہے کہ آپ مجھے اس زور سے ڈانٹ رہے ہیں؟

ڈر (خوف، اندیشہ، خطرہ)، ڈر ہے کہ تم پکڑے جاؤگے.

مجھے ڈر لگ رہا ہے، ڈر کس بات کا، میں ہوں نا تمہارے ساتھ!

ڈرپوک (کم ہمت، بزدل)، تم تو بہت ڈرپوک لگتے ہو.

ڈوبنا، ڈوب جانا، ڈوبتا کیا نہ کرتا (جو ڈوب رہا ہو وہ کسی بھی طرح، حتی کہ تنکے کا سہارا لے کر بھی بچنے کی کوشش کرتا ہے، اسی سے کہاوت ہے، ڈوبتے کو تنکے کا سہارا، یعنی مصیبت زدہ شخص ذرا سے سہارے کو غنیمت جانتا ہے)

ڈوب مرنا (پانی میں غرق ہو کر مر جانا)، ایسے کمینے کو تو چلّو بھر پانی میں ڈوب مرنا چاہئے.

کشتی ڈوب گئی، کاروبار ڈوب گیا، اب سورج ڈوبنے کو ہے (یعنی سورج اب ڈوبنے ہی والا ہے/دوبنے کے قریب ہے)، قوم کی قسمت کا

---

چلو আঁজলা چلو بھر আঁজলাভরা, আঁজলা পরিমাণ, অতিসামান্য পরিমাণ

ستارہ ڈوب رہا ہے، ہم گناہوں میں ڈوبے ہوئے ہیں اور تو غفار ہے،
قوم کا یہ ہمدرد دیکھو، کسی گہرے سوچ میں/گہری فکر میں ڈوبا ہوا ہے۔
ڈبونا (پانی میں غرق کرنا، تباہ کرنا، برباد کرنا)۔

## الدرس الحادی عشر

ذرا (تھوڑا، بہت کم)، ذرا ذرا کر کے (تھوڑا تھوڑا کر کے، آہستہ آہستہ)، تم ذرا سی بات پر اتنے خفا کیوں ہوتے ہو؟ / اتنی خفا کیوں ہوتی ہو؟

ذرا سنو تو سہی، لگتا ہے تم کو میری عمر کا ذرا بھی لحاظ نہیں، جو بھی منہ میں آئے بک دیتے ہو.

ذرہ: چونکہ یہ شخص جھوٹ بولتا ہے اس لئے مجھے اس پر ذرہ بھر بھروسہ نہیں ہے.

ذمہ، تمہارے ذمہ ایک کام سپرد کرتا ہوں، امید ہے تم اس کام کو خیر وخوبی کے ساتھ انجام دوگے. اب تو لوگوں میں ذمہ داری کا احساس ہی باقی نہ رہا، احساس ذمہ داری، یہ تمہاری ذمہ داری تھی.

ابھی سے ایک ذمہ دار انسان بننے کی کوشش کرو، اس کام کا ذمہ میں لیتا ہوں.

---

ذرہ কণা, বিন্দুপরিমাণ, অতিসমান্য

## الدرس الثانی عشر

رات ، تاروں بھری رات .

رات گئے (ایسے وقت جبکہ رات کا بڑا حصہ گزر چکا ہو) ، رات گئے وہ گھر لوٹے .

راز (بھید ، پوشیدہ) ، یہ راز کی بات ہے ، تمہیں ایک راز کی بات بتاتا ہوں .

راز افشا کرنا / کر دینا ، تم تو میرے راز دار ہو . راز داری ،

راز کھولنا / ظاہر کرنا ، راز کھلنا / ظاہر ہونا .

راحت (آرام ، چین ، سکون ، خوشی ، مسرت ، محنت یا تکلیف سے آزادی) ، مجھے تم سے بہت راحت ملتی ہے ، اس گھر میں راحت کے سارے سامان موجود ہیں .

راحت ہونا / دینا ، مدتوں بعد آج تھوڑی سی راحت نصیب ہوئی .

راہ (مؤنث) ، راہ خدا ، راہ خدا میں جان دینا ، راہ راست ، راہ راست پر آنا / چلنا / لانا / لگانا .

رائے (مؤنث) (خیال ، مشورہ ، فیصلہ) ، میری رائے یہ ہے کہ ...

---

راہ راست সত্য পথ, সরল পথ

میری رائے مانو تو ....، رائے دینا / لینا ،

رسم (نشان ، اجرت ، دستور ، ریت ، رواج) ، یہاں کی شادی بیاہ میں ایک پرانی رسم ہے جو سراسر شرک ہے .

آپ کا رسم الخط تو بہت ہی خوب صورت ہے ، سارے حروف گویا جگمگا رہے ہیں .

شاعر اسلام علامہ اقبال کیا خوب فرما گئے : رہ گئی رسم اذان روح بلالی نہ رہی ، واقعی اب ہماری اذان صرف ایک رسم ہے ، جو ہم ادا کرتے ہیں (یہ اذان ہم اب صرف رسمی طور پر ادا کرتے ہیں) ، اذان کی وہ حقیقت ، وہ اثر اب ہمارے دلوں میں نہیں ہے .

رسوا (ذلیل وخوار ، بدنام) ، رسوا ہونا / کرنا ،

رسوائی (فضیحت ، ذلت وخواری ، بدنامی)

رشتہ (قرابت ، سلسلہ ، تعلق ، لگاؤ) ، رشتہ جوڑنا / توڑنا .

رشتہ دار ، رشتہ داری .

رشک (غبطہ ، کسی چیز میں کسی کے برابر ہونے کی خواہش)

واقعی ، مجھے تمہاری اس کام یابی پر رشک آرہا ہے / ہو رہا ہے .

اگر ہم اسلام کے احکام پر پورا پورا عمل کرتے تو یہ دنیا رشک جنت بن

---

যেন گویا বালু ریت (ر + ے + ت) প্রথা, ریت (ر + ی + ت)

جاتی. رشک جنت (یعنی جنت بھی جس پر رشک کرتی ہے)

رفتار (چال، بنگالی زبان میں اس کے ہم معنی لفظ গতি ہے)

رفتہ رفتہ (آہستہ آہستہ، بتدریج)

رفو کرنا (پھٹے ہوئے کپڑوں کو سلائی سے درست کرنا، اردو میں بفتح ر ہے، اور بنگالی زبان میں بکسر ر ایک ہی معنی میں مستعمل ہوتا ہے).

رفو گر/ رفو کار (جو رفو کا کام کرتا ہے)، رفو گری/ رفو کاری.

رقت (رونا، گریہ، رحم اور نرمی)، رقت قلب (دل کی نرمی یا مہربانی)

رقت طاری ہونا/ کرنا، رقت انگیز (رقت طاری کرنے والا/ والی)

ان کی باتوں سے میرے دل میں ایک عجیب رقت طاری ہو گئی.

رکنا، روکنا، اس نے پیچھے سے بلا کر مجھے روکا اور میں رک گیا.

رکھ (رکھنا کا صیغۂ امر)، رکھو، رکھو میں دیکھتا ہوں (یعنی تم کچھ نہ کہو/ کچھ نہ کرو مجھے دیکھنے دو کہ معاملہ کیا ہے)

رکھوال (کھیت یا مویشی کی نگہبانی کرنے والا)

رکھوالی (رکھوال کا مؤنث)

رکھوالی (نگہبانی)، رکھوالا (محافظ، نگہبان) او دنیا کے رکھوالے!

سن درد بھرے میرے نالے (نالہ: فریاد، شکایت)

رنج (تکلیف، دکھ، درد، افسوس، غم، سوگ، ناراضی)

رنجش (ان بن)، ان سے میرے تھوڑی سی رنجش ہو گئی.
رنجیدہ (خفا، ناراض، بیزار، افسردہ، مغموم)، رنجیدہ ہونا/ کرنا.
رنجیدگی (اداسی، مغمومی، ناراضی)
رنجیدہ خاطر (دکھی، ناراض)
روانی (بہاؤ، تیزی)، وہ عربی بہت روانی سے بولتا ہے/ بولتے ہیں.
روشن (منور، صاف، واضح)، روشن دماغ (عقل مند)
عالی دماغ، روشن دماغی کا دعویدار)
روشن ضمیر/ دل (صاحب بصیرت، جس کا دل اور ضمیر روشن ہے، جو حق اور انصاف کو سمجھتا ہے اور اس پر عمل بھی کرتا ہے)
روشن ضمیری/ دلی.
روشنائی (لکھنے کی سیاہی)، روشنی - نور.
رونا، رلانا - واعظ نے رویا بھی اور رلایا بھی - میں جس کا رونا رو رہا ہوں وہ تو ہنس رہا ہے - یہ رونے کا مقام ہے، ہنسنے کا نہیں.
رہنا (قیام کرنا، سکونت کرنا - باقی بچنا) مدتوں سے میں اس گھر میں رہ رہا ہوں/ رہتا ہوں، کچھ کھانا رہ گیا ہے، اسے اٹھا کر رکھو.
ایک بات رہ گئی، وہ بھی سنتے جاؤ/ اسے بھی سنا دوں.
رہا سہا/ رہی سہی/ رہے سہے (بچا کچھا/ بچی کچھی/ بچے کچے، جو کچھ

---

রহা সহা সামান্য যা কিছু অবশিষ্ট আছে বা ছিল।

بچ گیا/ گئی/ گئے )، اس واقعہ سے اس کی رہی سہی ہمت بھی ٹوٹ گئی.

رہائش (قیام، سکونت)، میری رہائش اس چھوٹے سے گھر میں ہے.

رہن سہن (زندگی بسر کنے کا طور طریقہ). رہے جھونپڑوں میں خواب دیکھے محلوں کا.

رہے نام اللہ کا (خدا کے سوا سب کچھ فانی ہے)

میں آپ کا رہین منت ہوں (احسان مند/شکر گزار ہوں)

## الدرس الثالث عشر

زاد (توشہ، سفر کا خرچ)، زاد راہ، زاد سفر. تم لوگ زاد سفر حاصل کرو، باقی بہترین زاد تو تقوی ہی ہے.

زبان (جیبھ، لسان، بولی، بھاشا، وعدہ)، زبانوں میں اردو زبان سب سے نوعمر ہے، تم نے مجھے زبان دی تھی کہ ایسا کروگے، مگر تم اپنی زبان پر قائم نہ رہے، ایسا گندہ لفظ کوئی اپنی زبان پر لائے کیسے؟

زبان پر لانا (منہ سے بولنا)، دنیا میں زبانیں بہت سی ہیں، ان میں عربی سب سے عمدہ زبان ہے، جیتی جاگتی زبان.

چینی زبان بہت مشکل زبان ہے، چینی زبان ہم نہیں سمجھتے ہیں، چینی زبان کا ایک لفظ بھی ہم نہیں سمجھتے ہیں.

حضرت سلیمان علیہ السلام پرندوں کی زبان، یہاں تک کہ چیونٹیوں کی زبان بھی سمجھتے تھے .زبان کھولو تو سچ کے لئے کھولو، جھوٹ کے لئے نہ کھولو، یہ بات مجھے کہنا تو نہیں چاہئے تھا، مگر کیا کروں، زبان پر آگئی. زبان بند کرو، اپنی زبان کو لگام دو، زبان کی حفاظت کرو.

---

یہاں تک کہ এমনকি جیتا جاگتا জীবন্ত - جیتی جاگتی - جیتے جاگتے

چیونٹی পিঁপড়ে (চিউঁটি) سنبھالنا (উচ্চারণ, স্যম্‌ভ্যালনা) پتھر کی لکیر পাথরের রেখা, যা মুছে ফেলা সম্ভব নয় زخم خوردہ ক্ষতবিক্ষত, যখমখাওয়া خوردہ (উচ্চারণ, খোরদা)

زبان سنبھالو، زبان سنبھال کے بولنا (پوری احتیاط سے بات کرنا)
آپ کی شایان شان تعریف سے میری زبان قاصر ہے (عاجز ہے)
شیریں زبان، وہ بہت شریں زبان ہے، اس کی زبان بہت شیرین ہے.
شریف انسان کی زبان پتھر کی لکیر ہوتی ہے (یعنی وہ اپنا وعدہ کبھی نہیں توڑتا)

وہ بات کیا کرتے ہیں، زبان سے گویا پھول جھڑتے ہیں.
زبانی (جس کا تعلق منہ کی باتوں سے ہو) زبانی امتحان، زبانی وعدہ.
زبانی (ظاہری، بناوٹ کا/کی)
زبانی محبت (وہ محبت جس کا تعلق دل سے نہیں، صرف زبان سے ہے)
زبانی باتیں (وہ باتیں جو زبان سے کہی جائیں، مگر ان پر عمل نہ کیا جائے) یہ واقعہ میں آپ کی زبانی سننا چاہتا ہوں.
زبان کا سچا (جو ہمیشہ سچ بولتا ہو)
زبان کا پکا (جو اپنی دی ہوئی زبان/اپنا دیا ہوا وعدہ کبھی توڑتا نہیں)

ہم زبان کے سچے ہیں، ہم زبان کے پکے ہیں.
یہ لڑکا زبان کا سچا/پکا ہے، یہ لڑکی زبان کی سچی/پکی ہے، تم زبان کے سچے/پکے/سچی/پکی ہو.
زخم، زخم بھر آنا/جانا (زخم اچھا ہو جانا)، میرے دل کا زخم آج

بھی تازہ ہے، جسم کا زخم تو کبھی نہ کبھی بھر جاتا ہے، مگر دل کا زخم کبھی بھرتا نہیں.

زخم پکنا (زخم میں پیپ پڑ جانا) زخم تازہ ہونا (اس کے حقیقی معنی تو ظاہر ہیں، مجازی معنی ہیں کسی نئے حادثے پر پرانا رنج یاد آجانا)

زخم خوردہ، میں پہلے ہی سے زخم خوردہ ہوں، میرے سینہ میں اور زخم نہ لگاؤ.

زخموں سے چور ہونا (بہت زیادہ زخمی ہونا)

زخمی، زخمی ہونا / کرنا.

زندگی، زندگانی، زندگی بھر، زندگی بھر نہ بھولنا، زندگی تلخ ہو جانا (اس قدر تکلیف ہونا کہ جینے کا مزہ نہ رہے)

زندگی دشوار ہونا / ہو جانا، زندگی دوبھر ہونا / ہو جانا (زندگی تکلیف دہ ہونا، جینا مشکل ہو جانا)

زندگی سے تنگ آجانا، زندگی سے بیزار ہو جانا (جینے کی خواہش نہ رہنا، مرنے کو دل چاہنا)

زندہ، زندہ درگور (سخت مصیبت میں مبتلا)

زندہ درگور ہونا / کرنا - زندہ دل (خوش مزاج، خوش طبع) زندہ دلی.

---

تلخ (مر) তিক্ত تلخی (مرارت) তিক্ততা تنگ آنا অতিষ্ঠ হওয়া

زیادہ سے زیادہ বেশীর চেয়ে বেশী زہر বিষ زہریلا বিষাক্ত, বিষধর

زور (طاقت، ظلم، کوشش) زور آزمانا (طاقت کا امتحان کرنا، قوت دکھانا)

زور زور سے (قوت سے، تیزی سے، چلا چلا کر)

زور قلم (لکھنے کی طاقت، قلم کی طاقت)

زور لگانا (طاقت صرف کرنا، کوشش کرنا)

زوروں پر ہے (ترقی کر رہا ہے، بڑھ رہا ہے)

زہر (وہ چیز جس کے کھانے سے انسان مر جائے)

زہر آلود (زہر ملا ہوا)

زہریلا، زہریلی، زہریلے.

زیادہ، زیادتی (کثرت، ظلم، حد تجاوزی)

زیادتی کرنا (زبردستی کرنا) ظلم ہے. یہ تو آپ کی طرف سے مجھ پر بہت بڑی زیادتی ہے.

زیادہ تر (بیش تر) اس علاقہ میں زیادہ تر اہل ثروت رہتے ہیں.

## الدرس الرابع عشر

سا (مانند، مثل)، تم سا کوئی نہیں. (مقدار سمجھانے کے لئے بھی مستعمل ہے، جیسے) بہت سا، بہت سی، بہت سے، تھوڑا سا، تھوڑی سی، تھوڑے سے.

ساتھی، ساتھی وہ نہیں جو ساتھ چلتا ہے، ساتھی وہ نہیں جو ساتھ رہتا ہے، ساتھی وہ ہے جو میرے ساتھ میرا درد محسوس کرتا ہے.

سادہ (بھولا بھالا، صاف دل، بے تکلف، جس میں زیادہ زیب و زینت نہ ہو)، سادہ دل، سادہ دلی. سادگی، زندگی سادگی سے گزارو، تمہاری یہ سادگی مجھے پسند آئی.

سازگار (موافق، مناسب) ماحول/ فضا سازگار ہے. ماحول کی سازگاری سے فائدہ اٹھاؤ.

سامنا (مقابلہ، ملاقات) آج تم دشمن کا سامنا کرنے سے ڈرتے ہو، حالانکہ تمہارے رگوں میں اسلاف کا خون دوڑ رہا ہے!

حقیقت سے بھاگنے کی کوشش نہ کرو، بلکہ جواں مردی کے ساتھ حقیقت کا سامنا کرو.

---

چل بسنا মারা যাওয়া جواں مرد সাহসী পুরুষ جواں مردی সাহসিকতা

زیب و زینت সাজ-সজ্জা

سامنے (روبرو، موجودگی میں، آئندہ)، میرے سامنے آؤ، میرے سامنے ایسی حرکت کرنے کی تمہاری جرأت کیسے ہوئی؟ سامنے کبھی بھی ایسا نہ کرنا.

سانس، (مؤنث و مذکر) اچانک اس کی سانس اکھڑ گئی اور نزع کی حالت شروع ہو گئی.

سانس اکھڑنا (سانس قابو میں نہ رہنا، ہانپنا، نزع کی حالت میں ہونا)، اگر چہ مریض کی حالت نازک سے نازک تر ہو گئی ہے، مگر اب تک سانس چل رہی ہے،

سانس رک جانا (سانس کی آمد و رفت بند ہو جانا)، سانس لینا، سانس لینے کی فرصت کہاں ؟! (بالکل فرصت نہیں ہے)

سایہ، (حقیقی معنی تو معلوم ہی ہے، یعنی ظل، اور مجازا، حفاظت، سرپرستی، حمایت)، میں تو بس ان کے سایہ میں ہوں/ سایہ تلے ہوں سایہ دار، سایہ دار درخت.

سایہ ڈھلنا (سورج کا مغرب کی طرف جھک جانا)، دھیرے دھیرے سایہ ڈھلنے لگا ہے.

سایۂ عاطفت (مہربانی کا سایہ)، بچپن میں ماں باپ دونوں چل بسے، اور میں نے ایک رحم دل انسان کے سایۂ عاطفت میں پرورش پائی.

سائے کی طرح ساتھ ساتھ رہنا / پھرنا.

سبق (شاگرد اپنے استاد سے روزانہ جو پڑھے، پاٹھ، درس، عبرت، نصیحت، سزا)، سبق پڑھنا / پڑھانا (حقیقی معنی معروف ہیں)

اپنے دوست کو کیا سبق پڑھا رہے ہو؟ (کیا بری بات سکھا رہے ہو، کس فریب میں ڈال رہے ہو؟)

سبق دینا (پڑھانا، سکھانا، نصیحت کرنا، سزا دینا)، آج آپ نے مجھے جو سبق دیا ہے وہ میں زندگی بھرنہیں بھولوں گا، تمہاری یہ جرأت! ٹھرو، آج میں تمہیں وہ سبق دوگا کہ زندگی بھر یاد رکھو گے.

سبق لینا (استاد سے پاٹھ لینا، سیکھنا، عبرت حاصل کرنا)

اگر چاہو تو تم ایک چھوٹی سی چیونٹی سے بھی سبق لے سکتے ہو، زندگی ایک کھلی کتاب ہے اور زندگی کے ہر واقعہ میں کوئی نہ کوئی سبق ہے.

سبق ملنا، آج ایک راہ چلتا ہوا عام انسان سے بہت بڑا سبق ملا.

سپرد (کسی کے قبضے میں دیا ہوا، کسی کے حوالے کیا ہوا، حوالہ)

سپرد کرنا (تفویض کرنا، حوالہ کرنا)، میں اپنے آپ کو زندگی بھر کے لئے آپ کی سپرد کرتا ہوں.

ستانا (تنگ کرنا، تکلیف دینا)، کیوں خواہ مخواہ اس بے چارے کو ستا رہے ہو، جانے دو نا اس کو اپنے راستہ پر!

---

کڑوا তিক্ত سرکش অবাধ্য سرکشی অবাধ্যতা

ستر (مرد یا عورت کا وہ مقام جس پر پردہ واجب ہے، پردہ، حجاب)

ستر پوشی (ستر کا ڈھانکنا، کسی کا عیب چھپانا)

ستم (ظلم) ستم گر (ظالم، زیادتی کرنے والا) ستم گری (ظلم، زیادتی)

ستار (بہت عیب چھپانے والا، پردہ پوشی کرنے والا، اللہ تعالی کا صفاتی نام) ستار کی ستاری بھی دیکھئے کہ بندوں کے کیسے کیسے عیوب پر پردہ ڈالتے ہیں.

ستون (کھمبا، رکن، بنیاد) نماز اسلام کا ایک بڑا ستون ہے، یہ عمارت بہت مضبوط ستونوں پر قائم ہے.

سچ (صحیح، درست، حق، ہاں، واقعی)، سچ! واقعی یہ سچ ہے! سچ بات کڑوی لگتی ہے، سچ پوچھو تو.../ سچ پوچھئے تو... (حقیقت میں...، حقیقت یہ ہے کہ...)

سچ سچ (ٹھیک ٹھیک، جس میں ذرہ برابر جھوٹ نہ ہو) مجھے سچ سچ بتا دو کہ اصل واقعہ کیا ہے؟

سچا، سچے، سچی، سچائی، اس کی بات میں سچائی ہے.

سچ مچ (واقعی، یقیناً)

سخت (کڑا، جو نرم نہ ہو، مضبوط، دشوار، سنگین، کٹھن، نہایت، بہت زیادہ)

سخت پتھر، وہ بڑا سخت دل ہے، اس کا دل بہت سخت ہے، بے چارا سخت مصیبت میں پھنس گیا ہے، سخت بخار.
سخت دن (مصیبت کا دن/ کے دن، پریشانی کا زمانہ)
سختی (کڑاپن، نرمی کا ضد، دشواری، بدمزاجی، تیزی)
سختی کرنا (نرمی نہ کرنا، زیادتی کرنا)
سختی سے پیش آنا (بے رحمی کا برتاؤ کرنا)
سختیاں (مصیبتیں، پریشانیاں)
سختیاں جھیلنا (مصیبت پر مصیبت برداشت کرنا، بہت تکلیف برداشت کرنا)

سر (মাথা, চূড়া)، سر بازار (بازار میں، سب کے سامنے) سر بازار نیلام کرنا، تم نے سر بازار مجھے رسوا کیا.
سر پرست، مربی، مددگار، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے পৃষ্ঠপোষক سرپرستی،
سرتاپا (سر سے پیر تک، اول سے آخر تک)
سرحد (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے সীমান্ত)، سرحدی علاقہ.
سرسبز (تروتازہ، ہرا بھرا) سرسبزی (تروتازگی)
سرآنکھوں پر بٹھانا/لینا (بہت عزت اور تکریم کرنا، خوب آؤ بھگت کرنا.

---

آؤ بھگت খাতির-সম্মান

سر اٹھانا (سر اونچا کرنا، سرکشی یا بغاوت شروع کرنا)

ایسا لگتا ہے کہ ایک نیا فتنہ سر اٹھانے کی کوشش کر رہا ہے،

اب تو مجھے سر اٹھانے کی بھی فرصت نہیں ہے (بالکل فرصت نہیں ہے)

لڑکے نے اپنی شان دار کام یابی سے باپ کا سر اونچا کر دیا.

سر اٹھا کر چلنا (غرور کرنا، فخر سے چلنا، باعزت چلنا)، تم کیوں شرمندہ ہوتے ہو؟ تم نے تو کوئی گناہ نہیں کیا، تم سب کے سامنے سر اٹھا کر چل سکتے ہو. بڑوں کے سامنے اس طرح سر اٹھا کر چلنا ٹھیک نہیں. اچانک ایک بہت بڑی ذمہ داری میرے سر پر آپڑی ہے. دشمن بالکل سر پر آپہنچا ہے اور لوگوں کو خبر تک نہیں.

سر پر بٹھانا (بہت تعظیم و تکریم کرنا)

سر توڑ کوشش (بہت سخت کوشش)

سر جوڑ کر بیٹھنا (مشورے کے لئے مل کر بیٹھنا، اکٹھے ہونا)

سر جھکانا، سر جھکنا، مؤمن کا سر کٹ جائے گا، مگر باطل کے سامنے جھکے گا نہیں. تم نے ایسی حرکتیں کیں کہ شرم سے میرا سر جھک گیا.

سزا، سزا بھگتنا، تم کو اپنے کئے کی سزا ضرور ملے گی. سزا پانا. سزا دینا کوئی کسی پر ظلم کرے تو حاکم اسے سزا دیتا ہے، لیکن خود حاکم اگر ظلم کرے تو اسے کون سزا دے؟

سمجھ (عقل، فہم، دانائی، ادراک) سمجھنا، سمجھانا،

سمجھ بوجھ (عقل و دانش، فہم وفراست)، اس بار تو تم نے بڑی سمجھ داری کا ثبوت دیا. اپنے بارے میں وہ کافی سمجھ دار ہے، ناسمجھ ہے تو صرف دوسروں کے بارے میں. سمجھا بجھا کر اسے میرے پاس لے آؤ.

سمجھوتا (مصالحت، مفاہمت)، صرف وقتی فائدے کے لئے مقصد سے ہٹ کر حالات سے سمجھوتا کرنا شریف انسان کا کام نہیں ہے.

سنگ (پتھر)

سنگ بے نون (یعنی سگ، کتا، گالی کے طور پر بولا جاتا ہے)

سنگ دل (بے رحم)، سنگ دلی (بے رحمی)

سنگین (سخت، بھیانک)، سنگین جرم (ایسا جرم جو سخت سزا کے قابل ہو)، سنگین سزا (سخت سزا) سنگین حالت، سنگینی، حالات کی سنگینی اور نزاکت کو سمجھنے کی کوشش کرو.

سننا، سننے میں آنا (کان میں کوئی بات پڑنا)، سننے میں آیا ہے کہ آج کل تم کسی شریر لڑکے کے ساتھ تعلق جوڑ رہے ہو.

سہارا (پناہ، بھروسہ، ٹیک) پروردگار عالم، تیرا ہی ہے سہارا، تیرے سوا جہاں میں کوئی نہیں ہمارا.

سہارا دینا (مدد کرنا، تقویت پہنچانا)، اس بے چارے مریض کو چلتے

وقت ذرا سہارا دو.

سہارا ڈھونڈنا، سہارا لینا، سہارا بننا.

سیدھا، سیدھے، سیدھی (مستقیم، آسان، صاف)

صاف سیدھا جواب، سیدھی بات، سیدھا راستہ، سیدھے راستہ پر چلنا، سیدھا سادھا/ سادا (بھولا بھالا)؛ سیدھی سادھی/ سادی بات/ عبارت.

## الدرس الخامس عشر

شر (فساد، بدی، فتنہ)
شرپسند (مفسد، فسادی)، شرپسندی
شرارت (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے দুষ্টুমি اور দুষ্কৃতি )
شرارتی، شریر.
شرم (حیا، لاج، ندامت، خجالت، شرمندگی، عزت وحرمت)
شرم بھی نہیں آتی (شرم دلانے کے لئے کہتے ہیں، یعنی شرم آنی چاہئے)
شرم سار (شرمندہ)، شرم سار ہونا / کرنا.
شرم ساری (شرمندگی) شرم سے اس کی آنکھیں جھک گئی، شرم سے آنکھیں جھکا دیں.
شرم سے پانی پانی ہونا/ پسینہ پسینہ ہونا / ہو جانا (نہایت شرمندہ ہونا)
شرم کرنا (لحاظ کرنا)، کچھ تو شرم کرو، بڑی شرم کی بات ہے.
شرم کے مارے، مارے شرم کے (شرم کی وجہ سے)
شرم ناک (قابل شرم، شرمندہ کرنے والا/ والی)، شرم ناک بات ہے.
شرما شرمی میں میں نے ہاں کہ دیا (شرم سے مغلوب ہو کر)

شرمانا، شرمندہ، شرمندگی، تمہاری وجہ سے بھری محفل مجھے شرمندہ ہونا پڑا/ شرمندگی اٹھانی پڑی.

شرمیلا (حیادار، باحیا)، شرمیلا پن (حیاداری)

شمع (مؤنث) شمع انجمن/محفل (وہ جس سے محفل کی رونق ہو)

وہ جب تک تھے شمع محفل بن کر رہے، اور جب چلے گئے محفل کی رونق اپنے ساتھ لے گئے.

شمع بجھنا/گل ہونا، ایک شمع تھی وہ بھی گل ہوگئی.

## الدرس السادس عشر

صاف (جس پر میل نہ ہو، کوئی داغ نہ ہو، درست، ٹھیک، یقینی، قطعی)، صاف بات، صاف جواب، صاف جھوٹ.

صاف گو (حق بات کہنے والا)، صاف گوئی.

صبر (برداشت، تحمل، ضبط نفس)

صبر آزما (ایسی مصیبت جو صبر کے لئے آزمائش بن جائے)

صبر جمیل (بہترین صبر، وہ صبر جس پر ثواب ملے)

صفائی (جھاڑ پونچھ - پاکیزگی، سچائی، بے جرمی، براءت)

گھر کی/کمرے کی صفائی، دل کی صفائی، معاملے کی صفائی، اس نے بڑی صفائی سے مال اٹھا لیا (بڑی چالاکی سے)، میں اپنی صفائی میں کچھ کہنا چاہتا ہوں، صفائی پیش کرنا.

صفحہ (ورق کی ایک جانب)

صفحۂ ہستی (روئے زمین، دنیا، زندگی اور وجود)

صفحۂ ہستی سے نام ونشان مٹنا/مٹ جانا/مٹا دینا.

صلح (مؤنث)، صلح کرنا، صلح نامہ، صلح پسند، صلح پسندی، ہمارے

پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ۶ھ ہجری میں حدیبیہ کے مقام پر کفار قریش سے صلح فرمائی تھی.

صورت (شکل، چہرہ، نقش، تصویر، تدبیر، اپائے)

صورت حال (حالات، পরিস্থিতি، حالات کا نقشہ)

اس مشکل سے بچنے کی کیا صورت ہوگی؟ اب ہمیں سوچنا چاہیئے کہ جو نئی صورت حال ہمارے سامنے ہے اس کا تقاضہ کیا ہے.

* * *

ضد (برعکس، بالکل الٹا، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے বিপরীত,)

اجتماع ضدین محال ہے.

ضد (ہٹ، اصرار، بنگالی میں اسی معنی میں یہی لفظ مستعمل ہوتا ہے জিদ)

ضد کرنا، ضد پر آنا/ آجانا (مخالفت پر کمر باندھنا)، یہ آدمی بہت ضدی ہے.

## الدرس السابع عشر

طاقت (زور، قوت، جرأت، حوصلہ)، کیا تم میری طاقت آزمانا چاہتے ہو، تو آزمالو.

طالب (چاہنے والا، امیدوار، متعلم، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے প্রার্থী, শিক্ষার্থী)، طالب علم، طالب دنیا،

طالب علمانہ (طالب علموں کی مانند)، طالب علمانہ سوال،

طالب علمی (علم حاصل کرنے کا شغل)، طالب علمی کا زمانہ.

طالبان علم (طالب علم کی جمع ہے)

طبع (طبیعت، خصلت، فطرت)

طبعی، طبعی طور پر، طبعی بخل.

طبقہ، اونچے طبقے کے لوگ غریبوں کا دکھ درد کیا سمجھیں گے.

طبیعت (مزاج، فطرت، عادت)، اب کیسی ہے آپ کی طبیعت؟

یہ چیز میری طبیعت میں نہیں ہے.

پہاڑ اپنی جگہ سے ہٹ جائے مگر طبیعت نہ بدلے.

طبیعت ثانیہ (پختہ عادت)، یہ چیز میری طبیعت ثانیہ بن گئی ہے.

طبیعت شناس (مزاج پہچاننے والا)، میرا یہ خادم میری طبیعت شناس ہے. طبیعت شناسی،

یہ کام میں آپ کی طبیعت پر چھوڑ دیتا ہوں (یعنی آپ کی مرضی پر، اگر طبیعت چلے تو کریں ورنہ چھوڑ دیں)

طرح طرح کا/ کے/ کی (مختلف قسم کا/ کے/ کی)

طرح طرح کے لوگ آتے ہیں، طرح طرح کی باتیں ہوتی ہیں.

طرز (طور طریقہ، ڈھنگ، اسلوب، عادت)

طرز تحریر (لکھنے کا ڈھنگ/ طریقہ/ اسلوب)

طرز عمل (کام کرنے کا طریقہ، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے কর্মপন্থা)

طرز کلام (انداز گفتگو، بات کرنے کا انداز/ طریقہ)

طرف (جانب، رخ، کنارہ)، اس طرف دیکھو، اس طرف نہ دیکھو.

طرف دار (حامی)، وہ ہمیشہ سے آپ کا طرف دار ہے، طرف دار ہونا، طرف داری (حمایت)، اندھے کی طرح کسی کی طرف داری نہ کرو.

طفل مکتب (نا تجربہ کار)

---

جستجو সন্ধান مانگ দাবী, চাহিদা رویہ আচরণ (شے وَہ) شیوہ তরীকা,পন্থা
یکساں একরকম, সমান

طلب (تلاش، جستجو، مانگ، خواہش) (یہ لفظ مؤنث ہے)

طوفان (آندھی، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے ঝড় طوفان بھی اس معنی میں مستعمل ہوتا ہے، بھیانک مصیبت، سانحۂ عظیم، شور وغل، بہتان، تہمت، فساد، فتنہ)

طوفان کھڑا ہونا / کرنا (فساد کھڑا ہونا / کرنا، فتنہ برپا ہونا / کرنا)

طوفان اٹھانا (بہتان لگانا، فتنہ/ فساد برپا کرنا، شور وغل مچانا)

طوفان اٹھنا - طوفان مچانا (شور وغل مچانا)

طوفانی (طوفان سے منسوب، طوفان کی مانند)

## الدرس الثامن عشر

ظالم (ظلم کرنے والا)

ظالم کی ظالمی/ ظالم کا ظلم اس کے لئے تباہی بلا کر لاتی ہے/ لاتا ہے.

او ظالم، خدا سے ڈر (جب کوئی کسی پر زیادتی کرے یا جھوٹ بولے تو کہا جاتا ہے)

ظالم، تیرا ظلم کب تک رہے گا، کبھی تو خدا ہمارا بھی سنے گا! (مظلوم اپنے آپ کو تسلی دیتے ہوئے کہتا ہے)

ظالم کی رسی دراز ہے (یعنی ظالم کو مہلت بہت ملتی ہے، تا کہ بہت گناہ کر کے اپنے آپ کو جہنم کا ایندھن بنائے)

ظالمانہ (ظلم سے بھرا ہوا)، ظالمانہ رویہ، ظالمانہ حکومت.

ظاہر (صاف، کھلا ہوا)، تمہاری بات سے تو اصل حقیقت ظاہر ہو گئی.

ظاہر کرنا، دیکھو یہ راز کسی کے سامنے ظاہر نہ کرو، اپنے کو بزرگ ظاہر کرنا بزرگوں کا شیوہ نہیں ہے. بعض لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں جن کا ظاہر اچھا، مگر باطن برا.

ظاہر و باطن یکساں ہونا (یعنی ظاہر و باطن دونوں اچھے ہونا).

ظاہر بیں/ ظاہر پرست (ظاہری باتوں پر عمل کرنے والا، ظاہری حالت پر نظر رکھنے والا)

ظاہر میں، ظاہرا، بظاہر (دیکھنے میں، جہاں تک ظاہر کا تعلق ہے)

ظاہر ہے (پوشیدہ نہیں ہے، سب جانتے ہیں).

ظلم، ظلم وستم (بے حد ظلم، ظلم کی شدت ظاہر کرنے کے لئے دو مترادف ایک ساتھ بولتے ہیں)

ظلم ڈھانا (سخت ظلم کرنا)، ظلم سہنا، (ظلم برداشت کرنا).

ظلمت (اندھیرا، تاریکی، گمراہی)

---

سزاور উপযোগী, শোভন دوبھر অসহনীয়

## الدرس التاسع عشر

عاجز (کم زور، بے بس، متکلم اپنے بارے میں تواضعا یہ لفظ استعمال کرتا ہے، مثلا: اس عاجز کا نام عبداللہ ہے)

عاجزانہ (جو بات ایک عاجز کے لئے سزاور ہے)، عاجزانہ درخواست.

عاجزی (عجز و انکسار، بے بسی)

عادت (خصلت، طبیعت، طور وطریقہ)

اس کو تو جھوٹ کی عادت پڑ گئی، کم کھانے، کم سونے اور کم بولنے کی عادت ڈالو (یعنی عادت پیدا کرو، ان کو اپنی عادت بناؤ)

عادی ہونا/ کرنا/ بنانا.

عام (پھیلا ہوا، مشہور، معمولی)

عام فہم (آسان، سب کی سمجھ میں آجانے والا)

عامیانہ (جاہل اور عام لوگوں کے مناسب، گھٹیا، برا)

عبرت (نصیحت) عبرت ناک سزا (ایسی سزا جسے دیکھ کر دوسرے ڈر جائے اور برے کاموں سے باز آئے)

عرصہ (میدان، فاصلہ، وقفہ، زمانہ)

اس عرصہ میں (اس اثنا میں، اس مدت میں)
عرصہ سے (مدت سے)، عرصۂ دراز سے (بہت مدت سے)
اس تھوڑے سے کام میں تم نے تو عرصہ لگا دیا (یعنی دیر لگا دی، بہت وقت لگا دیا)
عرصہ لگنا / لگ جانا، عرصہ ہوا وہ یہاں سے غائب ہے.
عرصۂ حیات / زندگی تنگ ہونا / تنگ کرنا (یعنی جینا دوبھر ہو جانا / دوبھر کر دینا)

عزت (آبرو، وقار، قدر، مرتبہ)، میرے دل میں آپ کی عزت ہے، اپنی یا کسی اور کی عزت خاک میں مت ملاؤ، ایسا کوئی کام نہ کرو جس سے خاندان کی عزت خاک میں مل جائے / مل جاتی ہو.
عقل (مؤنث) سمجھ، فہم، انسانی دماغ کی وہ قوت جو ادراک کا کام کرے)، عقل سلیم، صحیح عقل، عقل کا مارا (عقل سے محروم)
اس بار تم نے بہت عقل مندی کا ثبوت دیا ہے، یہ بات عقلا تو ممکن ہے مگر عادتا محال ہے.
عقلی (عقل سے منسوب) عقل مند، عقلمندانہ (عقلمند کے لئے سزاوار)
علاقہ (تعلق، زمین کا یا ملک کا کوئی حصہ) اس کے ساتھ تمہارا علاقہ کیا ہے؟

تم کس علاقہ میں رہتے ہو؟

عمر (زندگی، سن وسال، بنگالی میں اس کے مقابل دو لفظ ہیں: জীবন ও বয়স)، انہوں نے بہت لمبی عمر پائی ہے.

عمر بھر (تمام عمر)، عمر بھر کا / کی / کے (ساری عمر کا / کی / کے)، یہ کتابیں میری عمر بھر کی کمائی ~~ہے~~ ہیں.

عمر بھر یاد رکھنا / یاد رہنا،

عمر رسیدہ (بوڑھا، بڑی عمر کا)

عمر طبیعی (عادتا انسان جتنے سال عمر پاتا ہے)، ~~وہ~~ انھوں نے اپنی عمر طبیعی کو پہنچ کر وفات پائی ہیں.

عمر عزیز (پیاری عمر، قیمتی عمر)، اپنی عمر عزیز کو اس طرح برباد کرنا کہاں کی عقل مندی ہے؟

عمل (کام، شریعت کے کسی حکم کی تعمیل، عادت، معمول، جنات کے اثرات دور کرنے کی تدبیر، اثر)

عمل صالح (نیک کام)، ابھی تک میرے اس حکم پر عمل نہیں ہوا، امید ہے کہ جلد سے جلد اس پر عمل شروع ہو جائے گا.

عہد (زمانہ، وقت، دور، وعدہ)

عہد کرنا آسان ہے، پر اس کی وفا مشکل ہے (کیئے ہوئے وعدے پر

برقرار رہنے کی ترغیب کے طور پر کہا جاتا ہے)

عہد کرنا / توڑنا / ٹوٹنا / لینا - شاہ جہان کی عہد سلطنت میں، ایوب خان کی عہد حکومت میں.

عہد شکن (وعدہ خلاف)، عہد شکنی (وعدہ خلافی)

عہد و پیمان (دونوں مرادف لفظ ہیں)

عیادت، کسی کی عیادت کو جانا.

عیب (نقص، برائی)

عیب اچھالنا (خوب ظاہر کرنا، پھیلانا)

عیب بیں (عیب دیکھنے والا، تلاش کرنے والا)

عیب جو (عیب بیں)

عیب بینی / جوئی (عیب دیکھنے اور تلاش کرنے کا عمل کرنے کی عادت)

عیب پوش (لوگوں کے عیب چھپانے والا)

عیب پوشی (عیب چھپانے کا عمل)

عیب دار (عیب والا، جس میں کچھ عیب ہو)

---

برہم ہونا / کرنا ক্রুদ্ধ, অসন্তুষ্ট برہم (ناراض) নাزیبا অশোভন

حرکت নড়াচড়া, আচরণ خمیازہ খেসারত بھگتنا ভোগা

## الدرس العشرون

غربت (مسافری، بے وطنی، مفلسی)
غربت زدہ (مفلس، مفلسی کا شکار)
غربت کا مارا (مفلسی سے بدحال)
غریب (نادر، عجیب، مسکین، عاجز، مفلس، نادار)
غریب الدیار/ الوطن (پردیسی)
غریب پرور (غریبوں کو پالنے والا)
غریبانہ (غریب کی مانند، غریبوں جیسا)
غریبی (مفلسی)

غصہ (برہمی، ناراضی)، اس کی نازیبا حرکت پر مجھے غصہ تو بہت آیا، مگر میں غصہ پی لیا/ پی گیا/ تھوک دیا.
غصہ پی جانا/ تھوک دینا (غصے کو ہضم کرنا، غصہ برداشت کرنا)
اس کا غصہ ناک پر ہوتا ہے (بہت جلد اس کو غصہ آجاتا ہے)
غضب (قہر، غصہ، آفت، مصیبت، لعنت، مار، بہت، بے حد)
غضب خدا کا (حیرت اور تعجب کے وقت بولتے ہیں)

غضب کا (بیان سے باہر، بہت زیادہ، بہت ہی عمدہ)
تم نے تو غضب کر دیا (بہت برا کیا، بہت اچھا کیا)
غضب ہو گیا (بہت ہی برا ہوا، بہت ہی اچھا ہوا، حیرت اور تعجب کی بات ہوئی)
غلط (نا درست، بے جا)، طاقت کا غلط استعمال کرنا کبھی بھی ٹھیک نہیں.
میں نے اس کے بارے میں جو سوچا تھا وہ غلط نکلا، میرا اندازہ غلط ثابت ہوا.
غلط سلط (خلاف حقیقت، سلط تابع مہمل ہے، جیسے بنگالی میں کہتے ہیں ভুলটাল)
غلط فہمی (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے ভুলবোঝাবুঝি)
آپس میں غلط فہمی ہو جانا.
غلط بیانی (جھوٹی بات)، اس بارے میں اس نے غلط بیانی سے کام لیا ہے.
غلطی (بھول چوک، نادرستی، کوتاہی، خطا) غلطی ہونا / کرنا.
غلطی تو تم کرتے ہو اور اس کا خمیازہ مجھے بھگتنا پڑتا ہے.
غلطی سے تمہاری کتاب میرے پاس آ گئی ہے.
غلطی پر غلطی ہو رہی ہے اور تمہیں خبر تک نہیں.

غلطی تو ہر انسان سے ہوسکتی ہے.

غم (دکھ، افسوس، رنج)، تمہیں کیا غم ہے؟ کس بات کا غم ہے؟

غم خوار (ہم درد، دکھ درد کا شریک)

غم خواری (دکھ درد میں شرکت، ہم دردی)

غم زدہ (غم میں مبتلا)

غم گین (رنجیدہ، اداس)، تم بڑے غم گین نظر آ رہے ہو.

## الدرس الحادی والعشرون

فائدہ (نفع، آمدنی، نتیجہ، مطلب، غرض، افاقہ، آرام، بھلا)
بزرگوں کی مجالس اور صحبتوں سے جہاں تک ہو سکے فائدہ اٹھانے کی/
حاصل کرنے کی کوشش کرو. نئی دوا استعمال کرنے کے بعد کچھ فائدہ ہوا.
فائدہ مند (مفید، فائدہ دینے والا)
اتنی ساری محنتوں کا آخر کیا فائدہ نکلا؟
جو کچھ کرو صرف اپنے فائدے کے لئے نہیں، بلکہ دوسروں کے فائدے
کے لئے بھی کرو.
فتح (جیت) (یہ لفظ مؤنث ہے)، صلیبی جنگوں میں آخری فتح
مسلمانوں کو ہی ہوئی تھی.
فتح پانا، فتح حاصل کرنا، فتح ہونا، فتح حاصل ہونا.
فتح مند (جیتنے والا)، فتح مندی (جیت)، فتح مندی کے لئے سب
سے زیادہ ضرورت ہے دعا کی اور آہ وزاری کی،
فتح یاب (فتح پانے والا)، فتح یابی (جیت)
فتنہ (جھگڑا، فساد، بغاوت، شرارت، آزمائش میں ڈالنے والی چیز)

فتنہ پرداز/ فتنہ انگیز/ فتنہ خیز (فتنہ برپا کرنے والا)
یہ کمپیوٹر اب نئے زمانے کا سب سے بڑا فتنہ بن کر سامنے آیا ہے.
فتنۂ خوابیدہ (سویا ہوا فتنہ، پوشیدہ فتنہ)، اگر یہ فتنۂ خوابیدہ جاگ اٹھا تو سب کچھ تہس نہس کر کے رکھ دے گا.
اس سوئے ہوئے فتنہ کو بیدار مت کرو/ مت جگاؤ.
فخر (غرور، ناز، شرف)
فخر خاندان (خاندان کا فخر)
اپنے خاندان کے لئے باعث فخر بنو، باعث عار نہ بنو.
فرار (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے পলায়ন)
راہ فرار (بھاگنے کا راستہ)، راہ فرار اختیار کرنا، مجرم قید خانہ سے فرار ہو گیا/ فرار ہونے میں کام یاب ہو گیا،
فراری (بھاگا ہوا)، فراری مجرم.
فرد (ایک آدمی، تنہا، ایک)
فرد کی زندگی/ افراد کی زندگی میں اگر اسلام نافذ ہو جائے تو ملک اور معاشرے میں اسلام کا نفاذ آسان ہے.
فرد بشر (کوئی بھی شخص)
فرداً فرداً (ایک ایک کر کے)

---

نافذ ہونا বাস্তবায়িত হওয়া نفاذ বাস্তবায়ন

فرشتہ، فرشتہ خصلت/ صفت/ سیرت/ صورت (فرشتہ جیسا)

آج ایک فرشتہ صورت انسان سے ملاقات ہوئی، فرشتہ صورت بنتے ہوتو فرشتہ سیرت بھی بنو، غریبوں کے دکھ درد سے جس کا دل روتا ہے وہ انسان نہیں فرشتہ ہے.

فرصت (مہلت، فارغ وقت، موقع، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے সুযোগ, অবকাশ)

فرصت پانا/ ملنا، بہت دنوں کے بعد ذرا فرصت ملی دوستوں سے ملنے کی- اچھا تو اب چلتا ہوں، پھر کبھی فرصت میں بات کریں گے- اتنا مصروف وقت گزارتا ہوں کہ ذرا دم لینے کی بھی فرصت نہیں ہوتی.

فرض (وہ کام جو خدا کے حکم سے ضروری مقرر ہوا ہے، مثلا فرض نماز، فرض روزہ - ضروری، لازم ذمہ داری)، آپ شکریہ کس بات کا ادا کررہے ہیں، یہ تو میرا فرض تھا.

فرضیت (فرض ہونے کی حالت)

تم پر فرض ہے اس کی مدد کرنا.

فرض کرنا (مان لینا)، فرض کرو کہ تمہارے پاس ڈھیر ساری دولت آگئی ہے، تو اب تم یہ دولت کس کام میں خرچ کروگے؟

فریاد (دہائی، مدد مانگنے کا شور، مدد مانگنے کی چیخ وپکار، ظلم وزیادتی

کی شکایت)

فریاد کرنا، فریاد کروں تو کس سے، کون ہے میری فریاد سننے والا؟

فساد (فتنہ، ہنگامہ، بلوہ، لڑائی، جھگڑا)

فساد کرنا/ مچانا، فساد کی جڑ.

فسادات (দাঙ্গা)

فصل (موسم، کتاب کا ایک حصہ، جدائی، علیحدگی، اناج، غلہ، پیداوار)

فصل بہار- کتاب کی فصل- فصل کاٹنا- قلت بارش کی وجہ اس بار فصل خراب ہوگئی (لفظ فصل مؤنث ہے)

کھیت میں فصل تیار ہوگئی ہے/ تیار کھڑی ہے،

فصلی (فصل سے متعلق) فصلی میوہ (موسم کا پھل)

فضل (رحم، مہربانی، علم و ہنر)

اگر خدا کا فضل شامل حال رہا تو...

سب آپ کے فضل و کمال کے معترف ہیں.

فضول (یہ اصل میں فضل کی جمع ہے، بے فائدہ، بے کار، فالتو)،

فضول باتیں کرکے میرا وقت ضائع مت کرو، ان فضول باتوں سے میرا وقت برباد نہ کرو.

فضول خرچ (بے جا اور بے ہودہ خرچ کرنے والا)

فضول خرچی (بے جا خرچ کرنے کا عمل)

فطرت (طبیعت، سرشت، قدرت)، فطرت نے پانی کے اندر برقی قوت ودیعت رکھی ہے، ہر بچہ فطرت پر پیدا ہوتا ہے، خوب سے خوب تر کی تلاش انسان کی فطرت میں داخل ہے.

فطری (پیدائشی، طبعی)، فطری طور پر میں بہت کم گو ہوں.

فکر (سوچ، تامل، غور، دھیان، خیال، اندیشہ، رنج، غم)

فکر کرنا، سوچنا، غور کرنا، رنج کرنا،

کیا تمہیں میرا بھی کچھ فکر ہے؟ (خیال ہے؟)

فکر مند (غم گین، رنجیدہ)، امت کی فلاح و بہبودی کے لئے فکر مند رہنے والا ان جیسا میں نے اور کسی کو نہیں دیکھا.

فکری (فکر سے متعلق)

فکری آزادی (فکر کی آزادی চিন্তার স্বাধীনতা)

فکری غلامی (ذہنی غلامی)

سیاسی اور اقتصادی غلامی سے کہیں زیادہ خطرناک ہے فکری غلامی.

فوج (مؤنث) (سپاہ، لشکر) فوجی (فوج سے متعلق، فوج کا سپاہی)

فہم (مؤنث) (سمجھ، بوجھ، شعور)، میری فہم کے مطابق،

میری فہم ناقص / ناقص فہم کے مطابق (متکلم تواضع کے طور پر کہتے ہیں)

فیاض (سخی، دریا دل) فیاضی (سخاوت، دریا دلی)

فیصلہ، فیصلہ کرنا، تقدیر کے فیصلہ کو کوئی رد نہیں کر سکتا،

عدالت کا فیصلہ، تاریخ کا فیصلہ.

فیض (فائدہ)

فیض حاصل کرنا / پانا / پہنچنا / پہنچانا / جاری ہونا.

روحانی فیض، قلب سے جب قلب ملتا ہے تب ایک سے دوسرے کی طرف فیض جاری ہوتا ہے، اور اسی سے علم میں، عمل میں اور عبادت میں نورانیت پیدا ہوتی ہے.

## الدرس الثانی والعشرون

قابض (قبضہ کرنے والا)، ایک طویل محاصرہ کے بعد دشمن شہر پر قابض ہو گئے.

قابل (لائق، اہل، قابلیت والا)، اب میرا بیٹا اس قابل ہوا کہ.... وہ بہت قابل شخص ہے.

قابلیت، عطاء الٰہی کے لئے قابلیت شرط نہیں ہے.

قابو (زور، بس، قبضہ، اختیار)، وہ میرے قابو میں نہیں ہے، اپنی زبان کو قابو میں رکھو.

قابو کرنا، قابو میں لانا، قابو میں آنا.

قاعدہ (قانون، دستور، اصل، بنیاد، عادت، حروف تہجی کا پہلا رسالہ)

قاعدے سے (سلیقے سے، دستور کے مطابق، ادب سے)

سب چیزیں قاعدے سے رکھو، قاعدے سے بات کرو، بچے نے قاعدہ پڑھنا شروع کر دیا ہے.

قافلہ، سالار قافلہ، جو قافلہ سے پیچھے رہ گیا وہ برباد ہوا.

یہ قافلہ ہے دوستو جنت میں جانے کا.

اگلے زمانہ میں لوگ قافلہ بنا کر سفر کرتے تھے.

کتے بھونکتے رہتے ہیں اور قافلہ چلتا رہتا ہے.

قانون (قاعدہ، ضابطہ، آئین)

قانونا (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے আইনত )

قانونی (قانون سے متعلق، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے

আইনী, আইনগত)، قانونی طور پر.

قباحت (برائی، نقص، عیب)

قبضہ (دخل، قابو) قبضہ کرنا، قبضے میں آنا / لانا.

قحط (দুভিক্ষ)، قحط الرجال (قابل لوگوں کا کم پایا جانا)، کیا قحط الرجال کا زمانہ آگیا کہ جو جاتے ہیں کوئی بھی ان کی جگہ لے نہیں پاتا.

قحط زدہ (جہاں قحط پھیلا ہو)، قحط زدہ علاقہ.

قحط زدہ شخص (قحط کا شکار، قحط میں مبتلا)

قحط سالی (قحط کا زمانہ)

قدامت (پرانا ہونے کی حالت، پرانا پن)

قدامت پسند (قدیم رسم و رواج اور افکار وخیالات کی پیروی کرنے والا)

قدر (تقدیر، حکم الہی)، شب قدر.

اس قدر (اتنا)

قدر (عزت ، اکرام)، قدر نعمت بعد زوال (اچھی چیز کی قدر اس چیز سے محروم ہونے کے بعد ہوتی ہے)

قدر کرنا ، زمانہ والوں نے ، جب وہ زندہ تھے ، ان کی شایان شان قدر نہیں کی ، اب ان پر رویا جا رہا ہے .

قدرت (طاقت ، فطرت ، شان الہی ، اللہ تعالی کی طاقت کاملہ)

قدرتی (فطری ، طبعی)

قدرت رکھنا (طاقت رکھنا ، اختیار رکھنا)، میں اس کی قدرت نہیں رکھتا ہوں . مجھے اس کی قدرت نہیں ہے .

قدرے (تھوڑا)، قدرے قلیل (تھوڑا سا ، ذرا سا)

قدم (پاؤں ، وہ فاصلہ جو چلنے کی حالت میں ایک قدم سے دوسرے قدم تک ہو)، قدم بڑھانا (آگے چلنا)، کسی شاعر نے کیا خوب کہا:

مقدر کا نہ کر شکوی ، مقدر آزماتا جا - نہ ڈر منزل کی دوری سے قدم آگے بڑھاتا جا .

قدم قدم پر (ہر تھوڑے فاصلہ پر)، یہاں تو قدم قدم پر ٹھوکر کھانے کا خطرہ ہے .

میں تو چاہتا ہوں کہ آپ کے قدم بہ قدم چلوں (آپ کے ساتھ ساتھ چلوں/ آپ کی پوری پیروی کروں).

کسی کے قدم پر قدم رکھنا/ رکھ کر چلنا (پوری پیروی کرنا)، کسی کے نقش قدم پر چلنا.

قدم پر/ قدموں پر گرنا (بے حد تعظیم کرنا، منت یا خوشامد کرنا، معافی مانگنے کے لئے پاؤں پر گرنا)

میرا جو کچھ بھی ہے آپ کے قدموں کی بدولت ہے، میں تو زندگی بھر آپ کے قدموں میں/ قدموں تلے رہنا چاہتا ہوں.

قرب (نزدیکی، مرتبہ، منزلت، بزرگی)

قرب روحانی، اگر قرب روحانی ہو تو بعد جسمانی سے کوئی فرق نہیں پڑتا.

قرب و جوار میں کوئی مسجد نہیں ہے/ کوئی مسلم آبادی نہیں ہے.

قرض (ادھار، دین) قرض اترنا، قرض اتارنا، قرض ادا کرنا/ ہونا قرض چکانا/ چکا دینا- قرض دینا/ لینا-

قرض خواہ (قرض دینے والا)، قرض دار، قرض داری، قرضہ (قرض)

قسمت (تقدیر، نصیب، مقدر)، قسمت آزمانا.

قسمت آزمائی (قسمت آزمانے کا کام)

قسمت کا ستارہ، معلوم ہوتا ہے کہ اس قوم کی قسمت کا ستارہ ڈوب رہا ہے، جب کسی قوم کی قسمت کا ستارہ ڈوبنے لگتا ہے تو کوئی محنت بار آور

---

بار آور फलप्रसू

نہیں ہوتی ، قادسیہ اور یرموک میں تو امت کی قسمت کا ستارہ چمکا تھا ، لیکن سقوط بغداد کے وقت وہ ستارہ ڈوب گئی گیا ، قسمت کا لکھا کوئی بدل نہیں سکتا - قسمت کا لکھا آخر پورا ہو کر ہی رہتا ہے .

قصور (خطا ، بھول چوک) ، قصور کرنا ، قصور ہونا .

قصور وار (خطا کرنے والا) ، قصور تم نے کیا اور سزا میں بھگتوں ، یہ کیسا انصاف ہے ؟!

اے مولائے کریم ! میں قصور وار ہوں ، اپنے قصور کا اقرار کرتا ہوں ، آپ مہربانی فرما کر گنہگار بندے کے تمام قصور معاف فرما دیجئے .

قصہ (کہانی ، داستان ، ذکر ، بیان ، جھگڑا ، فساد)

قصہ سنانا (کہانی سنانا ، جھوٹی اور من گھڑت باتیں سنانا)

قصہ کھڑا کرنا (جھگڑا اٹھانا ، فساد برپا کرنا)

قضا (مشیت الہی ، قضائے الہی)

قضا نماز (وہ نماز جو وقت پر ادا نہ کی گئی ہو)

قضا وقدر (دنوں متراف لفظ ہیں)

قضیہ (جھگڑا ، فساد ، معاملہ)

قطرہ (بوند बिन्दु)

قطرہ قطرہ (بوند بوند ، تھوڑا تھوڑا)

قطرہ قطرہ دریا ہو جاتا ہے (تھوڑا تھوڑا کر کے بہت ہو جاتا ہے)

قیامت (روز محشر، آفت، مصیبت، شور وغل)

قیامت آنا (حشر برپا ہونا، بہت آفت اور مصیبت کا آنا)

قیامت برپا کرنا (بہت بڑا فتنہ کھڑا کرنا)

قیامت پر قیامت (مصیبت پر مصیبت، آفت پر آفت، ظلم پر ظلم)

قیامت خیز (قیامت برپا کرنے والا)

قید (اسیری، حبس، شرط، پابندی)، قیدی (اسیر، محبوس)

قید کرنا (گرفتار کرنا)

قید لگانا (شرط لگانا، مشروط کرنا)

قیمت (دام، قدر، مرتبہ)، سونے کی قیمت تو ہم جانتے ہیں مگر وقت کی قیمت ہم میں سے کوئی نہیں سمجھتا.

انسان کو اپنی زندگی میں غفلت اور اضاعت وقت کی بہت بھاری قیمت ادا کرنی پڑتی ہے.

قیمت بڑھنا / بڑھانا، قیمت طے کرنا / ہونا، قیمت گرنا / گرانا.

---

طے کرنا নির্ধারণ করা, স্থির করা, সাব্যস্ত করা

## الدرس الثالث والعشرون

کاٹنا (قطع کرنا، ڈسنا، وضع کرنا، منہا کرنا، منسوخ کرنا)
درخت سے شاخ کاٹنا، کسی کا گردن کاٹنا، کسی کی بات کاٹنا، سانپ کا کاٹنا، تنخواہ سے کچھ حصہ کاٹنا، دفتر سے نام کاٹنا.

کٹنا (کاٹنا کا لازم ہے)

کار (کام- کاج)، کارآمد (مفید، کام آنے والا، فائدہ مند چیز)، کارثواب، کارخیر (نیک کام، بھلائی کا کام)

کارنامہ (بہت بڑا کام، قابل تعریف کام)

کاشت (کھیتی)، زراعت)، کاشت کار (کسان)، کاشت کاری (کسان کا کام)

کام (کار، کاج، فعل، پیشہ، شغل، مصرفیت، مطلب، غرض، تعلق، نوکری، ضرورت)

یہ تو بہت اچھا کام ہے، تم کیا کام کرتے ہو (یعنی تمہارا پیشہ کیا ہے؟)
میرے یہاں تمہارا کیا کام ہے؟ مجھے تم سے ایک کام ہے.
یہ بڑے کام کی چیز ہے (یعنی بہت مفید اور کارآمد چیز ہے)

کام آنا (مفید ہونا، لڑائی میں مارا جانا)، اس لڑائی میں دشمن کے بہت سے سپاہی کام آئے.

کام تمام کرنا (کام پورا کرنا، مار ڈالنا)، میں نے دشمن کا کام تمام کردیا.

کان (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے খনি )

کان (سننے کا عضو)، کان بھرنا / بھر دینا (کسی کے بارے میں کسی کے کانوں میں بری بات ڈالنا) ایک بات کان کھول کر سن لو .

کانٹا چبھنا (কাঁটা বিঁধা )، اس کا ایک ایک لفظ گویا کہ کانٹا ہے جو دل میں چبھتا ہے. دشمن ہمارے راستہ میں کانٹے بچھائیں گے، پھر وہ ہمارے لئے پھول بن جائیں گے.

اس طرح آؤ اور اس طرح جاؤ کہ کسی کو کانوں کان خبر نہ ہو/ خبر نہ ہونے پائے. کانوں کان خبر نہ ہونا (بالکل خبر نہ ہونا)

کب (کس وقت، کس دن، کس زمانہ میں)

کب سے (کس وقت سے، بہت مدت سے، بہت دیر سے)

تم کب سے میرا انتظار کر رہے ہو؟

میں کب سے تمہارا انتظار کر رہا ہوں!

کتاب، کتاب زندگی، کتاب کا کیڑا (ایک کیڑا جو کتابوں کو کھا جاتا ہے، کتابوں کا عاشق جو ہر وقت کتاب خوانی میں محو رہے.

کتاب فروش/کتب فروش (وہ شخص جو کتابیں بیچے اور کتابوں کی تجارت کرے)، کتاب فروشی/کتب فروشی.

کتا- کتا بھونکتا ہے بھونکنے دو، تم اپنے کام میں لگے رہو،

کتے کی موت مرنا (ذلیل وخوار ہو کر مرنا)

کثرت- کثرت رائے- کثرت رائے سے منظور ہونا.

کچا (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے কাঁচা)

کچا پھل- کچا گھر - کچی بات -

ایسا لگ رہا تھا کہ وہ مجھے کچا ہی کھا جائے گا.

کچل دینا/ڈالنا (পিষে ফেলা)، دشمنوں کو کچل دو، سانپ کا پھن کچل ڈالو.

کچھ (ذرا، تھوڑا)

কখনো কখনো শুধু তাকীদের জন্য আসে, যেমন–

اس سے میری جان پہنچان کچھ آج سے تو نہیں (یعنی بہت دنوں سے ہے)

کچھ اپنی بھی خبر ہے؟

যে অন্যের বিষয়ে নাক গলায়, অথচ নিজের অবস্থার খবর রাখে না, তার প্রতি তিরস্কাররূপে বলা হয়।

کچھ نہ کچھ কিছু না কিছু کچھ کچھ কিছু কিছু

کچھ سے کچھ ہو گیا/ہوگئی সামান্য থেকে অনেক বড় কিছু হয়ে গেছে

کچھ نہ پوچھو/ نہ پوچھئے (কোন বিষয়ে অতিশয়তা বোঝাতে বলা হয়)

کچی سڑک ، کچی عمر.

کرایہ (کسی چیز کے استعمال کرنے کی اجرت)

کرایہ دار (کرایہ پر لینے والا ، کرایہ کے مکان میں رہنے والا)

کرایہ کا مکان/ گھر، کرایہ کی گاڑی.

کڑا (سخت ، کٹھن ، دشوار) کڑا امتحان ، کڑی آزمائش.

کڑاپن (سختی، کٹھنائی)

کڑک (بجلی کی مہیب آواز)

کڑکنا (گرجنا)، بجلی کی کڑک.

بجلی کڑکتی ہے، بادل گرجتا ہے اور مینہ برستی ہے.

کڑوا (تلخ) کڑواپن-کڑواہٹ (تلخی) کڑوا کلام، کڑوی بات

کش مکش (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے द्वन्द्व, द्विधा-द्वन्द्व)

حضرت علی میاں رحمۃ اللہ علیہ کی ایک انمول کتاب کا نام ہے اسلام اور مغربیت کی کش مکش.

اس معاملہ میں میں تو کش مکش میں پڑ گیا ہوں.

مکان کشادہ نہ بھی ہو تب بھی جگہ ہو جاتی اگر دل کشادہ ہو.

کشادہ دل (وہ شخص جس کا دل بڑا ہو) کشادہ دلی.

کشتی (ناؤ) اے اللہ، اس بھیانک طوفان سے نکال کر میری کشتی پار لگا دینا.

کشش (আকর্ষণ)، شخصیت کی کشش، مرحوم کی شخصیت بہت ہی پر کشش تھی، جو لوگوں کو اپنی طرف کھینچ کھینچ کر لاتی تھی.

کل، کل آیا تھا، کل آئے گا، ابھی کل کی بات ہی تو ہے، اتنی جلدی بھول گئے! سو سال کی فکر میں حیران، اور کل کی خبر نہیں.

کل، کل کائنات، ایک گھر، ایک بستر، ایک گھڑا، ایک برتن، بس یہی میری کل کائنات ہے.

کلی (بے کھلا پھول)، باغ میں جب کلیاں کھلتے ہیں تو بڑا پر کیف منظر ہوتا ہے.

کلیجا (ایک اندرونی عضو، جس میں پیت پیدا ہوتا ہے، اور خون صاف ہوتا ہے، جگر، مجازا ہمت، جرأت)

تم نے ایسا دردناک واقعہ سنایا، قریب تھا کہ میرا کلیجا پھٹ جائے.

ماں اپنے بیٹے کو ہمیشہ کلیجے سے لگا کر رکھتی ہے.

تم نے اپنی دل آزار باتوں سے میرا کلیجا بھون کر رکھ دیا.

اس کی حالت زار پر مجھے اتنا ترس آیا کہ کلیجا پانی ہو گیا.

---

حالت زار করুণ অবস্থা پرکشش আকর্ষণীয়

وہ مرد بہادر اس قدر خوفزدہ ہوا کہ اس کا کلیجا پانی ہوگیا.
کلیجا ٹھنڈا کرنا / ہونا - کلیجا چھلنی کرنا / ہو جانا.
تم میرے کلیجے کی ٹھنڈک ہو.
کم (تھوڑا، گھٹیا)
کم سن، کم عمر (چھوٹی عمر کا)، کم سنی، کم عمری،
کنارہ کش (علیحدہ، الگ)
کنارہ کش ہو جانا، کنارہ کشی (علیحدگی)، کنارہ کشی اختیار کرنا.
کندھا - کندھا دینا (جنازے کو کندھے پر لینا - مدد دینا، سہارا دینا، باری باری کندھے پر لینا)
کنواں (یہ نقطہ والا نون بھی نون غنہ ہے)، کنواں بنانا (کنواں تعمیر کرنا)
کنواں کھودنا (دوسرے کو گرانے کے لئے گڑھا کھودنا)، جو اپنے بھائی کے لئے کنواں کھودتا ہے، وہ خود اس میں جا گرتا ہے.
کنیز (لونڈی، باندی) (عورت از راہ تواضع اپنے لئے اس لفظ کو استعمال کرتی ہے، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے দাসী )
کوتاہی (کمی، نقص، سستی)، فرض کی ادائیگی میں کوتاہی نہ کرو.
معاف کیجئے گا، مجھ سے بہت بڑی کوتاہی ہوگئی.
کود (چھلانگ، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے লাফ )

کود پڑنا (کسی معاملہ میں جی جان سے لگ جانا)

کوڑا (چابک، درہ) کوڑا مارنا/ کھانا/ لگانا.

کوڑا کرکٹ (আবর্জনা)

کوشاں (کوشش کرنے والا، کوشش میں مصروف)

کوشش (سعی، جد جہد، محنت)، ہزار کوشش کرلو، ہوگا وہی جو تقدیر میں ہے، تو کوشش کرنا کیوں؟ اس لئے کہ کوشش کرنا اللہ کا حکم ہے.

کہا سنا معاف کردو (یعنی اگر میں نے تمہارے بارے ایسی کوئی بات کہی جو کہنا نہیں چاہئے تھا، یا ایسی کوئی بات سنی جو سننا نہیں چاہئے تھا تو وہ سب معاف کردو)

کھاتا پیتا (خوش حال، آسودہ) کھاتا پیتا گھر - کھاتے پیتے لوگ.

کھانا کھانا (یہاں سمجھنے کی بات یہ ہے کہ: دوسرا کھانا مصدر ہے اور پہلا کھانا مفعول ہے اس مصدر کا، اس طرح بھی کہہ سکتے ہو: کھانا نوش کرنا/ تناول کرنا)

دیکھو! تمہارے کھانے کھیلنے کے دن گذر گئے.

کھلا (جو بند نہ ہو، کشادہ، چوڑا، بے روک، آزادانہ، عام، مشہور، ظاہر، علانیہ) کھلا دشمن.

ان کی زندگی سب کے سامنے ایک کھلی کتاب کی طرح ہے، ان دونوں

کے درمیان کھلے میدان میں لڑائی ہونے والی ہے .

کھلنا (ظاہر ہونا ، واضح ہونا) ، اب حقیقت کھل کر سامنے آ گئی ہے .

میرے ساتھ اس کی دشمنی اب کھل کر سامنے آ گئی ہے .

یہ ایک کھلی حقیقت ہے کہ اسلام سے مسلمانوں کا رشتہ اب ٹوٹ چکا ہے .

اس بارے میں تم مجھ سے کھل کر بات کر سکتے ہو .

کھلکھلانا - کھلکھلا کر ہنسنا (زور سے ہنسنا ، کھل کھل آواز کے ساتھ ہنسنا)

کھلنا ( کلی کا پھولنا ، طبیعت کا خوش ہونا) ، باغوں میں کلیا کھل رہی ہیں .

ان کی باتیں سن کر میری طبیعت یکا یک کھل اٹھی ہے .

کھلونا (بچو کے کھیلنے کی چیز)

کھونا / کھو جانا ( گم ہونا ، ضائع ہونا ، محو ہونا)

میرا دل ایک گہری سوچ میں کھو گیا تھا ،

کھو بیٹھنا ، کھو دینا (گم کرنا ، ضائع کر دینا)

کینہ (حسد ، بغض ، عداوت) ، دل سے کینہ نکال دو ، دل میں کینہ مت رکھو ، جس دل میں کینہ ہے اس دل میں رحمت خداوندی کا نزول نہیں ہوتا .

کیوں کر ( کس طرح ، کیسے ، کس بنا پر) ، کیوں نہیں (ہاں ، ضرور)

---

یکا یک हठात्

## الدرس الرابع والعشرون

گاجر مولی (مجازا: بے قدر، معمولی، حقیر)
کیا تم ہمیں گاجر مولی سمجھتے ہو؟
گاجر مولی کی طرح کاٹ کر رکھ دینا (بہت سے آدمیوں کو بے دردی سے قتل کرنا)

گالی (بدنامی، دشنام، اس کی جمع ہے گالیاں)
کیوں خواہ مخواہ گالیاں بکتے ہو اور اپنی زبان خراب کرتے ہو؟!
گالیوں پر اتر آنا (گالیاں دینے لگنا، برا بھلا کہنے لگنا)
میں نے اسے جو کچھ کہا اس کی بھلائی کے لئے کہا، لیکن وہ گالیوں پر اتر آیا، ایسا لگا کہ اس کے منہ سے ساری دنیا کی غلاظت بہنے لگی ہو.
گالیوں کی بوچھاڑ کرنا (لگاتار گالیاں دینا)
گرج (بادل یا بجلی کی آواز)، گرج کر بولنا.
گردن (مؤنث)، تلوار کی ایک ہی وار سے میں نے اس دشمن خدا کی گردن اڑا دی، مارے شرم کے میری گردن جھک گئی، دشمن کے سامنے اپنی گردن مت جھکاؤ.
اگر تم کسی کا احسان لوگے تو اس کے سامنے اپنی گردن جھک جائے گی.

گرم (ٹھنڈا کی ضد)، گرم چائے/ پانی.
جوانی کا خون گرم ہوتا ہے، اور گرم ہونا بھی چاہئے، مگر حد سے زیادہ گرمی اچھی نہیں ہوتی.
گرمی (حدت، حرارت، وہ موسم جس میں آب و ہوا گرم رہتی ہے)
گرمی کی چھٹی، گرمی کا موسم/ زمانہ، آج بہت گرمی پڑی ہے.
اتنی گرمی سے کیوں بات کرتے ہو، ذرا ٹھنڈے دماغ سے بات کرو.
گرما گرم (بہت گرم، جس سے دھواں اٹھ رہی ہو)
گرما گرم چائے/ پراٹھے.
گریبان (کرتہ کا وہ حصہ جو گلے کے نیچے رہتا ہے)
گریبان پکڑنا (مجازا : سختی سے مطالبہ کرنا)
گریبان میں ہاتھ ڈالنا (تذلیل کرنا)، تمہاری اتنی ہمت کہ میرے گریبان میں ہاتھ ڈالتے ہو؟!
گریبان میں منہ چھپانا (نہایت شرمندہ ہونا)
اپنے گریبان میں تو منہ ڈال کر دیکھو (یعنی دوسروں کے عیوب کیوں تلاش کرتے ہو، اپنے عیوب کی طرف دیکھو)
گزارش (درخواست، التجا، عرض)
گزارنا (بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے পার করা, অতিক্রম করা)

زندگی کسی نہ کسی طرح گزر جائے گی ، اس فقیر کی ایک نصیحت سنو ، کبھی ہمت نہ ہارو ، یہ دن جیسے بھی گزرے گزار لو ، گزارہ کرنا ( بسر کرنا ، کاٹنا ، پار کرنا ) ، آدھی عمر / رات گزر گئی ، آدھا دن گزر گیا .

جو گزر جاتے ہیں لوگ ان کو بھول جاتے ہیں .

گستاخ ( بے ادب ، بے شرم ، ناشائستہ ، غیر مہذب )

گستاخی ( بے ادبی ، بے شرمی ، ناشائستگی )

گستاخی معاف ( کوئی شخص جب کوئی خلاف ادب یا کوئی کڑوی بات کہنا چاہے تو پہلے معذرت کے طور پر یہ بات کہتا ہے )

گستاخانہ ( جس میں گستاخی ہو ) ، گستاخانہ طریقہ / لہجہ .

گشت ( چکر ، گھومنا پھرنا ) ، جماعت ابھی ابھی گشت کو نکلی ہے .

گفتگو - مجھے اس بارے میں تم سے گفتگو کرنی ہے ،

اس کی گفتگو سے معلوم ہوتا ہے کہ آدمی مہذب ہے ، بڑے دوستانہ ماحول میں گفتگو ہوئی ہے .

گل ( پھول ) ، گل دستہ ( پھولوں کا گچھا ) ، گل زار .

گلشن ( بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے উদ্যান )

چراغ گل کرنا ( بجھانا )

---

ناشائستہ অশোভন ناشائستگی অশোভণতা

گلا (گردن، حلق، آواز، سر، قمیص وغیرہ کا گریبان)

گلا بیٹھ جانا (آواز کا بھاری ہو جانا، آواز صاف طور سے نہ نکلنا)

تقریر کرتے کرتے مقرر کا گلا بیٹھ گیا.

گلا پھاڑ کر بولنا (چیخ چیخ کر بولنا)

گلا دبانا (گلا گھونٹنا، سانس روکنا، بولنے سے روکنا/ باز رکھنا)

حکومت کب تک عوام کا گلا دباتی رہے گی؟

گلاب (ایک مشہور پھول)

گم (مفقود، غائب، غیر حاضر) گم ہونا/کرنا،

گم شدہ (کھویا ہوا، مفقود)

گم نام (غیر معروف، جس کو کوئی نہ جانتا ہو، جس میں کسی کا نام نہ ہو)

میں ایک گم نام شخص ہوں، میرے نام ایک گم نام خط آیا ہے.

گم نامی (عدم شہرت)

گمان (وہم، ظن، خیال)

گمان کرنا - گمان ہونا/گزرنا (وہم ہونا، ظن ہونا، خیال ہونا)

گمان غالب یہ ہے کہ اس امتحان میں وہ کام یاب ہو جائے گا.

گناہ (اس کا مخفف ہے گنہ) (جرم، خطا، قصور، مذہبی احکام کے خلاف عمل)

گناہ گار (بدکار، خطا کار، مجرم)

میں آپ کا گنہگار ہوں (یعنی میں نے آپ کی حق تلفی کی ہے)

کیوں آپ مجھے گنہگار کر رہے ہیں! (بڑے چھوٹے سے اکرام کا معاملہ کرے تو چھوٹا شرمندگی ظاہر کرتے ہوئے کہتا ہے)

گندہ (گندا، بگڑا ہوا، برا، خراب)، گندہ سماج، گندہ ماحول.

گندی، کوئی بھی شریف شخص ایسی گندی گندی باتیں نہیں کرسکتا.

گندگی (بدبو، غلاظت، ناپاکی) گندگی پھیلانا/ پھیلنا.

گندم (گیہوں)

گواہ (شاہد)، گواہی (شہادت)، کبھی جھوٹی گواہی مت دینا.

گود (مؤنث) (آغوش، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے কোল)

گونگا (وہ شخص جو بول نہ سکے، گونگا، گونگی، گونگے)

گونگے کا کوئی دشمن نہیں ہوتا (چپ اور خاموش رہنے کا فائدہ بیان کرنے کے لئے کہا جاتا ہے)

ایک گونہ (کسی قدر)

گہرا (عمیق) گہرا دوست، گہری ندی، گہرائی، گہرا زخم، گہرا رنگ، گہری دوستی/ بات/ نیند، صدیاں گزر گئی اور یہ امت غفلت کی گہری نیند سوتی رہی.

گھاٹ (دریا یا تالاب پر اترنے کا مقام)
گھاٹ گھاٹ کا پانی پینا (جگہ جگہ پھر کر تجربہ حاصل کرنا)
گھاٹا (کمی ، نقصان ، خسارہ)، جان مال کے بدلے میں جنت حاصل کرنا ، یہ گھاٹے کا سودا نہیں ہے ، بڑے نفع کا سودا ہے .
گھبرانا - گھبرا جانا - گھبرا دینا - گھبراہٹ (بے قراری، پریشانی، بدحواسی)
گھبرا کر (پریشان ہوکر ، بدحواس ہوکر، جلدی سے) ، گھبرایا ہوا چہرا.
گھر (مکان ، خانہ ، رہنے کی جگہ ، ٹھکانہ ، وطن ، دیس ، خاندان ، گھرانا) ، میرا گھر برباد کرنے والے ! میری دعا ہے کہ تیرا گھر آباد رہے .
گھر پر/ پہ آنا (کسی کا اپنے گھر ملاقات کے لئے آنا)
گھر پر جانا (ملاقات کے لئے کسی کے گھر جانا)
گھر جانا ، گھر کب جاؤ گے؟ سنا ہے کہ تم آج ہی گھر جا رہے ہو؟ عید کی چھٹی پر گھر جانے کا ارادہ ہے ، کل کے طوفان میں سب سے پہلے میرا گھر گیا.
گھر سر پر اٹھانا (بہت شور وغل مچانا)
گھر سے بے گھر کرنا (گھر سے باہر نکال دینا)
گھر کا راستہ لو (دور ہو ، یہاں سے چلے جاؤ)

گھر کرنا (اثر کرنا، جگہ کر لینا)، یہ بات میرے دل میں گھر کر لی ہے.
گھر گھر (ہر گھر میں، سب کے گھروں میں)
گھر گھر عید ہے (عام خوشی ہے، ہر جگہ خوشی ہے)
گھرانا (خاندان، کنبہ، قبیلہ)، شریف گھرانے کا چشم و چراغ.
٥ گھریلو (گھر کا، گھر سے متعلق، خانگی، گھر کا بنا ہوا)
گھریلو جھگڑا باہر مت لے جاؤ.

## الدرس الخامس والعشرون

لاج (شرم، حیا، عزت، آبرو)، لاج رکھنا (عزت بچانا، سن لینا، مان لینا)، میری منت کی لاج رکھ لیجئے.

لاڈ (پیار، ناز ونعمت سے پلا ہوا) لاڈ پیار (دونوں مترادف ہیں اور پہلا دوسرے کی تاکید کے لئے ہے)، بڑے لاڈ پیار سے پالا ہے میں نے تم کو.

لالچ (حرص) لالچی (حریص)

لحاظ (ادب، مروت، خیال)، بڑوں کا لحاظ کرنا.

لحظہ (پل، لمحہ، پلک جھپکنے کا عرصہ)

لڑکا، لڑکپن (بچپن، کم سنی کا زمانہ)

لغزش (خطا، غلطی، بھول چوک)

لگ بھگ (قریب قریب)، لگ جانا، کپڑے میں مٹی لگ گئی. شاید کسی کی نظر لگ گئی، عزت پر جو داغ لگا ہے وہ کبھی مٹنے والا نہیں ہے. یہ بات دل کو لگتی ہے (پسند ہے). اگر کوئی کسی کام میں لگا رہے تو کامیابی یقینی ہے، تم اس کے ساتھ لگے رہو.

اسکو اپنے ساتھ لگائے رکھنا، کبھی اپنے سے جدا نہ ہونے دینا، اس فانی دنیا سے دل نہ لگاؤ.

لگاؤ (تعلق، محبت، پیار)، اس کے ساتھ میرا کوئی لگاؤ نہیں ہے.

لگتا ہے (معلوم ہوتا ہے)

# الدرس السادس والعشرون

مادر (ماں)، مادرزاد (ماں کی کوکھ سے جنم لینے کے وقت سے)

مادرزاد اندھا، مادرزاد ولی، مادری (ماں کی طرف منسوب)

مادری زبان (وہ زبان جو انسان اپنی ماں سے سیکھے)

مار (ضرب، عذاب، غضب الٰہی)، خدا کی مار، مارے غم کے (غم کی شدت کی وجہ سے)

مال (دولت، سامان)، مال مفت دلے بے رحم (اس موقع پر بولتے ہیں جب پرایا مال بے رحمی کے ساتھ خرچ کیا جائے)

مالا مال (مال و دولت سے بھرپور)، مالا مال ہونا/ کرنا.

مانگنا (چاہنا، طلب کرنا، التجا کرنا)، ہر گھڑی دینے کو تو تیار ہے، جو نہ مانگے اس سے تو بیزار ہے.

مایوس (نا امید، نراس، ناکام) مایوس ہونا/ کرنا، مایوسی.

مٹھی (بند ہاتھ)، مٹھی بھر (ایک مشت کے برابر، تھوڑا سا)، مٹھی بھر جماعت، مٹھی میں (قبضہ میں، قابو میں)

---

کوکھ (কোখ্) উদর, গর্ভ

مجال (مؤنث) (قدرت، طاقت، بس)، کس کی مجال ہے کہ میرے حکم کی خلاف ورزی کرے! کسی کی مجال نہیں ہے کہ ایسا کرے.

محبت (پیار)، محبت آمیز (محبت بھرا/ بھری/ بھرے، پرمحبت)

محبت کا دم بھرنا (اظہار عشق کرنا، دوستی اور محبت کا دعوی کرنا)

محبت نامہ (چھٹی یا خط جو کسی دوست یا عزیز کی طرف سے آئے)

محنت، اس بارے میں اس نے بے حد محنت کی ہے، اور خوشی کی بات یہ ہے کہ اس کی محنت ٹھکانے لگی ہے.

محنت ٹھکانے لگنا (کسی کام میں کوشش کرکے کامیاب ہونا)، محنت شاقہ (سخت اور کٹھن محنت)، محنت و مشقت (سخت محنت کا کام، مزدوری)

محو (منہمک، مشغول، ڈوبا ہونا، بنگالی میں اسکا مقابل لفظ ہے নিমগ্ন)

محو خواب (نیند میں مستغرق)، محو حیرت (حیرت میں ڈوبا ہوا)

محو ہونا (کسی حالت میں ڈوبا ہوا ہونا)

مخفی (چھپا ہوا، پوشیدہ)، مخفی ہونا/ رکھنا/ کرنا.

مخلص (আন্তরিক)، مخلصانہ، میرا مخلصانہ مشورہ ہے کہ .......

مدمقابل (প্রতিপক্ষ)، لڑتے جاؤ، یہ نہ دیکھو کہ تمہارا مدمقابل کون ہے.

مدد (مؤنث)، خدا کی مدد، مددگار (مدد کرنے والا)

---

مجال

مذاق (পরিহাস, রুচি)، یہ بات میرے مذاق کے بالکل خلاف ہے،
یہ کیا مذاق ہے! میں مذاق نہیں کر رہا ہوں، حقیقت بتا رہا ہوں،
دیکھو ہنسی مذاق میں جھگڑا شروع ہو گیا.

مراد (مؤنث) مقصد، مطلب، خواہش)، اس بات سے میری
مراد یہ نہ تھی جو تم نے سمجھ لیا ہے. مراد پوری ہونا (خواہش پوری ہونا)
دعا کرتا ہوں کہ تم اپنی مراد کو پہنچ جاؤ.

مرتا (جو مر رہا ہو)، مرتا کیا نہ کرتا (جس کی جان خطرے میں ہو وہ
بچنے کے لئے سب کچھ کر گزرتا ہے)

مرتے دم تک (آخری سانس تک)

مرحمت فرمانا (عطا کرنا، مہربانی کرنا، کرم کرنا)

موڑ (مؤنث) زندگی کی ہر موڑ پر،

مسافر، یہ دنیا کیا ہے؟ ایک مسافر خانہ ہے، دنیا کی زندگی مسافرانہ
زندگی ہے.

مستقبل، جو محنت اور لگن سے کام کرتا ہے اس کا مستقبل روشن ہوتا ہے.

مسکان (مسکراہٹ، تبسم) آخری لفظ مذکر ہے، باقی دونوں مؤنث)

مسکرانا، زندگی کے آسمان پر چاہے غم کے بادل چھا جائے تم ہمیشہ
مسکراتے رہو، کتنا زندہ دل انسان ہے وہ، دل میں غم ہے اور ہونٹوں

پہ ہے مسکراہٹ.

معاشرہ (সমাজ)، معاشرے میں فساد پھیلانا، معاشرے کو امن و امان کا گہوارہ بنانا.

منصوبہ (পরিকল্পনা) سارے کام منصوبے کے مطابق ہو رہے ہیں، اس کا منصوبہ ناکام ہو گیا.

منہ، منھ، منھ کھولنا / بند کرنا، اب ان کے سامنے تم کیا منھ لے کر جاؤ گے.

---

گہوارہ ক্ষেত্র, বাসভূমি

# الدرس السابع والعشرون

نا- (اثبات ونفی کی تاکید کے لئے)، یہ بچہ ہے نا! اس کی باتوں کو برا کیوں مانتے ہو؟ نا بابا، مجھے وہاں نہیں جانا ہے.

(حسن کلام کے لئے زائد بھی آتا ہے) آؤ نا، چلو نا، سنو نا میری بات

نا آشنا (نا واقف، اجنبی، جس سے جان پہچان نہ ہو)، میں ان سے نا آشنا ہو، نا آشنائی (نا واقفیت)

نا امید (مایوس) نا امیدی (مایوسی)

نا بینا (اندھا)

نا پسند، تمہاری یہ سب حرکتیں مجھے سخت نا پسند ہے، اور میں اپنی ناپسندی کا اظہار تمہارے سامنے بار بار کر چکا ہوں.

ناپسندیدہ (جو پسند نہ ہو)، ناپسندیدہ حرکت،

ناپسندیدگی (অছন্দনীয়তা)

ناچیز (جو کچھ بھی نہ ہو، جس کی کوئی قیمت وحقیقت نہ ہو، متکلم تواضعا اپنے لئے یہ الفاظ استعمال کرتا ہے)، اس ناچیز کو عبد اللہ کہتے ہیں

ناکارہ (نکما، بے کار- অপদার্থ، تواضعا اپنے لئے استعمال کیا جاتا ہے.

ناک (مؤنث، سونگھنے کا عضو)، ناک کٹ جانا (رسوائی / بدنامی ہونا)

نام (اسم، شہرت) نام کرنا / پیدا کرنا (شہرت حاصل کرنا)

میرے سامنے اس کا نام بھی مت لینا (سخت نفرت ظاہر کرنے کے لئے کہا جاتا ہے)، نام نامی (محترم اور باعزت نام)

نام نہاد (جس کا صرف نام ہے حقیقت کچھ بھی نہیں ہے، بنگالی میں اس کا مقابل لفظ ہے তথাকথিত)

نام ور (بہت مشہور) نام وری (شہرت)

نت نیا، نت نئی، نت نئے (নিত্যনতুন)

نثار کرنا (قربان کرنا)

نچوڑ (رس، نِریاس، خلاصہ، نتیجہ)، میں آپ کے سامنے اپنی طویل زندگی کا اور اپنے تمام تجربوں کا نچوڑ پیش کرتا ہوں، نچوڑنا (নিংড়ানো)

نسل (বংশ) نسلاً بعد نسل، نسل در نسل (বংশ পরম্পরায়)

نشست (مؤنث، بیٹھک، صحبت، بیٹھنے کی جگہ)

نشست برخاست ہونا (বৈঠক শেষ হওয়া)

نشو و نما (مذکر و مؤنث)، میری نشو و نما ایک بہت ہی پاکیزہ ماحول میں ہوئی تھی۔

نشیب و فراز (اتار چڑھاؤ)، میں چاہتا ہوں کہ تم لوگ ابھی سے زندگی

کے نشیب وفراز سے آگاہ ہونے کی کوشش کرو.

نصیب، نصیب اور قسمت ہم معنیٰ ہیں، پر پہلا مذکر ہے اور دوسرا (دوسری) مؤنث، نصیب دشمناں (کلمۂ دعاء و نیک فال، مطلب یہ ہے کہ یہ بری چیز آپ کے نہیں، دشمنوں کے حصے میں آئے)

نظر (مؤنث)، اس ایک بے ہودہ حرکت سے تم میری نظر سے گر چکے ہو.

نظر انداز کرنا (توجہ اور التفات نہ کرنا (উপেক্ষা করা, এড়িয়ে যাওয়া)

مستقبل کی تاریخ ان کے عظیم کارناموں کو نظر انداز نہیں کرسکتا.

نعمت خانہ (مذکر، اردو کا یہ لفظ مجھے بے حد پسند ہے، کھانے پینے کا سامان رکھنے کی الماری یا جگہ کو نعمت خانہ کہتے ہیں، تاکہ ہمیشہ یاد رہے کہ یہ سب اللہ کی دی ہوئی نعمتیں ہیں جن کا ہمیں شکر ادا کرنا چاہئے، اصل میں زبان کے الفاظ سے اہل زبان کی ذہنیت کا پتہ چلتا ہے.

نفاست (পরিচ্ছন্নতা) نفاست پسند (পরিচ্ছন্নতাপ্রিয়)

گھر کی ہر ایک چیز ان کی نفاست پسند طبیعت پر دلالت کرتی ہے، دیکھو نا سب کچھ کتنے سلیقہ سے رکھا ہوا ہے.

نقش (چھاپ، نشان، بیل بوٹے، কারুকাজ)

اسلاف کے نقش قدم پر چلنے کی پوری پوری کوشش کرو،
نقش و نگار (কারুকাজ)
نقطۂ نظر (দৃষ্টিকোণ) مسئلۂ فلسطین کو سیاسی نقطۂ نظر سے نہیں، بلکہ اسلامی نقطۂ نظر سے دیکھنا چاہئے.
نقطہ اور شوشے کا فرق (تھوڑا سا فرق)
نگاہ (مؤنث) (نظر، آنکھ، توجہ)، نگاہ بان (نگہبان) (حفاظت کرنے والا) نگاہ بانی (نگہبانی) (حفاظت، نگرانی) نگاہ کرم (مہربانی کی نظر)
نگلنا (حلق سے نیچے اتارنا)، دشمن ہمارے وطن کو ایک نوالہ کی طرح نگلنا چاہتا ہے.
نمایندہ (প্রতিনিধি, প্রতিনিধিত্বকারী) نمایندگی (প্রতিনিধিত্ব)
نمک، نمک حرام (ناشکر، جو اپنے محسن کا احسان بھول جائے اور اس سے بدسلوکی کرے، اس کا ضد ہے نمک حلال).
نمک چھڑکنا (লবণ ছিটান) (مجازا، تکلیف میں اضافہ کرنا) تم تو میرے زخم پر نمک چھڑک رہے ہو/نمک پاشی کر رہے ہو. میں آپ کو کیسے بھول سکتا ہوں، مدتوں (بہت مدت تک) آپ کا نمک جو کھایا ہوں!

نمکین (নোনতা-লাবণ্যপূর্ণ)، نمکین بسکٹ، نمکین چہرہ،
نمکین نمکین باتیں (یعنی مزے دار اور دل چسپ)، نمکینی، چہرے کی نمکینی، اس کے چہرے میں ایک عجیب سی نمکینی ہے.

نمکین کا عربی ہے ملیح، اور نمکینی کا عربی ہے ملاحة. البتہ یہ دونوں اردو میں بھی مستعمل ہوتے ہیں.

نمودار ہونا (ظاہر ہونا)

نوازش (مہربانی، کرم)، اگر آپ میری درخواست قبول فرمائیں تو یہ آپ کی نوازش ہوگی.

نوازش کی جمع ہے نوازشات، جو مذکر اور مؤنث دونوں طرح مستعمل ہے، نوازنا (مہربانی کرنا، عنایت کرنا)

نِوالہ (لقمہ)

نیا، نئی، نئے، نئے سرے سے (از سرِ نو)

چلو یہ کام نئے سرے سے شروع کرتے ہیں (নতুনভাবে)

نِیام (تلوار، خنجر وغیرہ کا میان، খাপ)

## الدرس الثامن والعشرون

وابستہ (সম্পৃক্ত, সম্পর্কযুক্ত)، مدتوں سے میں ان سے وابستہ ہوں، اس قدیم مسجد کا نام ہے بیوی کی مسجد، اس سے وابستہ ایک عجیب کہانی لوگوں میں مشہور ہے، وابستگی (সম্পৃক্ততা, সম্পর্ক)

واپس لوٹنا / واپس آنا (ফিরে আসা)، واپسی (প্রত্যাবর্তন)

ورزش (ব্যায়াম, শরীরচর্চা) ورزش کرنے سے صحت اچھی رہتی ہے.

وسیع، وسیع پیمانے پر (বিস্তৃত/ ব্যাপক পরিসরে)، الحمد للہ، ہمارے ملک میں وسیع پیمانے پر دعوت وتبلیغ کی محنت جاری ہے، جس سے لوگوں کے اندر ایک عام دینی بیداری پیدا ہو رہی ہے.

وقت (مذکر) میرا وقت برباد مت کرو، وقت بدل گیا ہے، اب سچ سے زیادہ جھوٹ کی قدر ہے، وقت بدلتا نہیں لوگ بدل جاتے ہیں،

وقت پر / پہ (সময়মত, যথাসময়ে) وقتی طور پر (সাময়িকভাবে)

ولولہ (জোশ উদ্দীপনা)، دینی ولولہ.

ویسا (তেমন) ویسے کا ویسا (جیسا پہلے تھا بالکل ویسا ہی) (مؤنث) ویسی کی ویسی.

* * *

ہتھیلی (হাতের তালু)

ہر چند (کتنا ہی، جتنا ہی)، ہر چند کوشش کی مگر ناکام رہا.

ہر دل عزیز (سب کا پیارا، مقبول)

ہرا (سبز، سرسبز، کچا)، ہرا بھرا (کامیاب، سرسبز)

ہرا بھرا درخت، ہری بھری زندگی.

زخم ہرا ہونا (زخم کا تازہ ہونا)

ہراساں (ڈرا ہوا، ভীতসন্ত্রস্ত)

ہرگز (کبھی نہیں) ہڑپنا (نگلنا (আত্মসাৎ করা, গিলে ফেলা)

ہلچل (হৈচৈ, শোরগোল, গোলযোগ)،

ہلچل مچنا (হৈচৈ পড়ে যাওয়া, শোরগোল শুরু হওয়া)

ہلکان (ক্লান্ত-শ্রান্ত, বিপর্যস্ত)، ہلکان ہونا / کرنا

ہم (ضمیر جمع متکلم سم) ہم جماعت، ہم سفر،

ہمراہ (ساتھ چلنے والا)،

ہم سایہ (پڑوسی)، ہم سایگی (পড়সিত্ব) ہم سایہ ملک کو چاہئے کہ وہ ہم سایگی کا حق ادا کرے.

ہم شیرہ (سگی بہن (সহোদরা বোন

ہم عصر (সমকালের, একই যুগের)

ہم معنیٰ (সমার্থক)

ہم نشیں সহচর

ہونہار (সুযোগ্য)

ہیچ (ہ+ ے+ چ) তুচ্ছ

* * *

یاد (স্মরণ, খেয়াল, মুখস্থ)، یاد آنا / پڑنا মনে পড়া

یادداشت (حافظہ স্মৃতিশক্তি

روزنامچہ اور ڈائری کے معنیٰ میں بھی مستعمل ہوتا ہے)،

یادگار (স্মৃতিচিহ্ন)

یک (ایک) یکایک হঠাৎ

یکتا (অনন্য, অতুলনীয়)

یلغار (مؤنث) (دشمن کی فوج پر حملہ)

# الدرس الأول

## حمد باری تعالیٰ

سب کو بنایا میرے خدا نے

پیڑ اور پودے، شاخ اور پتے
آم اور کیلے، پھل میٹھے

سب کو بنایا میرے خدا نے

کوّے، کبوتر رنگ دار طوطے
چیل اور چڑیا، سارے پرندے

سب کو بنایا میرے خدا نے

ریچھ اور ہاتھی، شیر او چیتے
بھینس اور گھوڑے، حیوان سارے

سب کو بنایا میرے خدا نے

جھیل اور دریا، چاند اور تارے
صحرا، سمندر، میدان، ٹیلے

سب کو بنایا میرے خدا نے

(قیوم نظر) بشکریہ میری کتاب

---

মহিষ بھینس ভল্লুক ریچھ (ر + ے + چ + ھ) বৃক্ষ پیڑ (پ + ے + ڑ)

# نعت نبی صلی اللہ علیہ وسلم

اسلام دے کر قرآن دے کر
پیارے نبی کو اللہ نے بھیجا
پیارے نبی نے دنیا میں آکر
نیکی کا سیدھا رستہ بتایا
پیارے نبی نے سارے جہاں کو
جو کچھ بتایا کرکے دکھایا
اللہ نے ہم پر احسان کرکے
اپنے نبی کو رحمت بنایا
پیارے نبی کی رحمت کا بادل
ہر سمت برسا ہر سمت چھایا
حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے پیارے
آقا ہمارے رہبر ہمارے.

(محمد اسحٰق جلال پوری) بشکریہ میری کتاب

---

ہر سمت سর্বদিক, সবদিকে اونگھنا ঝিমুনো

## اللہ تعالیٰ کو پہچانو

یہ عالم پہلے کچھ نہیں تھا، نہ انسان تھا نہ جانور، نہ زمین تھی نہ آسمان، نہ درخت نہ پہاڑ، نہ دریا نہ سمندر، نہ سورج، نہ چاند ستارے، پھر اللہ تعالیٰ نے سب کچھ پیدا فرمایا.

یہ زمین اللہ نے بنائی، یہ آسمان اللہ نے بنایا، یہ درخت، یہ پہاڑ یہ دریا، یہ سمندر اللہ نے بنائے، یہ چاند سورج، یہ ستارے اللہ نے بنائے. سب کچھ اللہ نے بنایا، سب کو اللہ نے پیدا فرمایا، پھر اللہ نے انسان کو پیدا فرمایا، سب کچھ اللہ نے انسان کے فائدے کے لئے پیدا فرمایا اور انسان کو اپنی عبادت کے لئے پیدا فرمایا.

اللہ سب سے بڑا ہے، اس سے بڑا کوئی نہیں، سب اس کے محتاج ہیں، وہ کسی کا محتاج نہیں، ہر چیز پر اس کو قدرت ہے، اس پر کسی کی قدرت نہیں، کوئی چیز اس کے علم سے باہر نہیں، وہ سب کچھ دیکھتا ہے، سنتا ہے اور جانتا ہے، کوئی بھی چیز اس سے پوشیدہ نہیں ہے.

وہ اپنے بندوں پر بہت مہربان ہے، مصیبتوں میں وہی بندوں کی مدد کرتا ہے، وہ بہت دینے والا ہے، اس کے خزانے میں کسی چیز کی کمی

نہیں ہے.

وہ سب سے بڑا حاکم ہے، وہ سب پر حاکم ہے، سب پر اس کی حکومت چلتی ہے، اس پر کسی کی حکومت نہیں چلتی، اس کا کوئی کام حکمت سے خالی نہیں ہے، جہان میں جو کچھ ہوتا ہے اسی کے حکم سے ہوتا ہے، درخت کا ایک پتا بھی اس کے حکم بغیر ہل نہیں سکتا.

وہ زندہ ہے، جاگتا ہے، اس کو کبھی موت نہیں آسکتی ہے، وہ نہ سوتا ہے نہ اونگھتا ہے. تمام اچھی صفتوں کا وہ مالک ہے اور تمام عیوب سے ہمیشہ کے لئے پاک ہے، مخلوق کی تمام کمزوریوں سے وہ پاک ہے.

اللہ تعالی نے انسان کو ساری مخلوق سے افضل بنایا ہے، اور اپنی مہربانی سے اس کو ساری نعمتیں بخشی ہیں، بس انسان کو چاہئے کہ وہ صرف اللہ کی عبادت کرے، کسی مخلوق کی عبادت نہ کرے، اسی کے حکم پر چلے اور اسی کی غلامی کرے، وہی کام کرے جو اسے پسند ہے، ایسا کوئی کام نہ کرے جو اسے ناپسند ہو.

## ہمارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے پیارے رسول ہیں اور اللہ کے آخری نبی ہیں، آپ سب سے عظیم انسان ہیں، آپ کو اللہ تعالی نے بے شمار خوبیاں عطا کی تھیں، آپ ایسے سچے تھے کہ دشمن بھی آپ کی سچائی کی تعریف کرتے تھے، اور ایسے امانت دار تھے کہ 'الامین' کے لقب سے مشہور ہوئے، حتی کہ کفار مکہ بھی اپنی قیمتی چزیں آپ کے پاس امانت رکھتے تھے.

ہمارے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق دنیا کے سب انسانوں کے لئے بہترین نمونہ ہیں، اسی لئے اللہ تعالی نے ارشاد فرمایا: 'إنك لعلى خلق عظيم' (اے پیارے نبی، ضرور بالضرور آپ خلق عظیم پر (قائم) ہیں) 'لقد كان لكم فى رسول الله أسوة حسنة' (بے شک تمہارے لئے اللہ کے رسول میں عمدہ نمونہ ہے)

آپ پورے عالم کے لئے رحمت بن کر آئے تھے، حتی کہ جو لوگ آپ سے دشمنی کرتے، آپ کو ستاتے، پتھر مارتے آپ ان کو معاف کر دیتے اور ان کے لئے بھلائی کی دعا کرتے.

آپ نے اہل طائف کو دعوت دی، مگر وہ لوگ مکہ والوں سے بھی زیادہ سخت دل ثابت ہوئے، ان لوگوں نے آپ پر پتھر برسائے اور آپ کا جسم زخموں سے چور چور ہوگیا، مگر آپ نے ان کے لئے بد دعا نہیں کی بلکہ یہ دعا کی: اے اللہ، طائف والوں پر رحم فرما، کیونکہ یہ تیرے نبی کو نہیں جانتے.

ہمارے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سب کے ساتھ نرمی سے پیش آتے تھے، حتی کہ اگر کوئی آپ پر زیادتی کرتا تو آپ اس کی زیادتی سہتے اور اس سے مسکرا کر بات کرتے.

ہمارے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کم زوروں اور غریبوں کی مدد فرماتے تھے اور یتیموں پر شفقت فرماتے تھے. جب آپ پر وحی نازل ہوا اور آپ سخت پریشان تھے تو حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے آپ کو تسلی دیتے ہوئے فرمایا، ہرگز نہیں، خدا کی قسم اللہ تعالی آپ کو کبھی ذلیل و رسوا نہیں کرے گا، آپ تو صلہ رحمی اور رشتہ داری کا لحاظ کرتے ہیں، دوسروں کا بوجھ ہلکا کرتے ہیں، محتاجوں کے کام آتے ہیں، مہمانوں کی ضیافت کرتے ہیں، راہ حق کی تکلیفوں اور مصیبتوں میں مدد کرتے ہیں.

ہمارے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم صفائی کا ہمیشہ خیال رکھتے تھے ، آپ کا لباس سادہ اور صاف ستھرا ہوتا ، اپنے گھر اور مسجد کو ہمیشہ صاف رکھتے تھے ، آپ کی زندگی بہت سادہ تھی ، آپ اپنا کام اپنے ہاتھ سے کرتے تھے ، اپنے جوتے خود مرمت کرتے ، اپنے کپڑوں کو خود پیوند لگاتے ، بکری کا دودھ دوہتے .

ہمارے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم بچوں سے بہت محبت کرتے تھے ، آپ بچوں سے ملتے تو بہت خوش ہوتے ، انہیں گود میں اٹھا لیتے ، کبھی کندھے پر بٹھاتے ، سواری پر ہوتے تو بچوں کو بھی ساتھ بٹھا لیتے.

ایک دفعہ آپ پیارے نواسوں حضرت حسن اور حضرت حسین سے - جو ابھی چھوٹے بچے تھے - پیار فرما رہے تھے ، ایک شخص یہ دیکھ کر کہنے لگا ، میرے دس بچے ہیں اور میں نے کبھی کسی کو پیار نہیں کیا ، آپ نے فرمایا: جو اپنے چھوٹوں پر شفقت نہیں کرتا اور اپنے بڑوں کی عزت نہیں کرتا وہ ہم میں سے نہیں .

ہم اپنے نبی کو اپنی جان سے زیادہ محبت کرتے ہیں ، جب آپ کا پیارا نام زبان پر آتا ہے ، ہماری نگاہیں ادب سے جھک جاتی ہیں ، ہمارے

---

نواسہ (اس کی مؤنث ہے ، نواسی) দৌহিত্র, মেয়ের ঘরের নাতী
پیش آنا আচরণ করা, ব্যবহার করা
پیوند তালি
دوہنا দোহন করা

دل کو سرور حاصل ہوتا ہے، زبان پر درود جاری ہو جاتا ہے، کتنا پیارا نام ہے، کتنی برکت ہے ان کے نام میں.

صلی اللہ علیہ وسلم

# الدرس الثانی

## یہ ہے اسلامی اخوت

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے ساتھیوں نے مکہ سے مدینہ کو ہجرت کی، انہوں نے اللہ کے واسطے اپنا گھر بار اور اپنے رشتے دار چھوڑ دئے اور مہاجر بن کر مدینہ آگئے.

مدینہ میں سب سے پہلے اللہ کے رسول نے ایک مسجد تعمیر کی- مسجد کی تعمیر میں سب مسلمانوں نے مل کر مزدوروں کی طرح کام کیا- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود بھی اپنے اصحاب کے ساتھ مل کر کام کیا اور پتھر اٹھا کر لائے.

یہ مسجد تعمیر ہو چکی تو ایک دن اللہ کے رسول نے مہاجرین اور انصار کو جمع کیا اور فرمایا: اللہ کی خاطر ایک دوسرے کے بھائی بن جاؤ، یہ کہ کر آپ نے حضرت حمزہؓ کے ہاتھ حضرت زیدؓ کے ہاتھ میں دے دیا اور فرمایا: تم دونوں بھائی ہو.

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فیصلے سے انصار بے حد خوش ہوئے، انہوں نے اس فیصلے پر اس طرح عمل کیا کہ اپنے گھر، باغ اور کھیت

اپنے مہاجر بھائیوں میں تقسیم کردے، ہر انصار اپنے مہاجر بھائی کو ساتھ لے کر گھر پہنچا اور گھر کا سارا سامان پیش کر کے کہتا: اس میں سے نصف آپ لے لیجئے.

مہاجرین مکہ میں اپنی جائداد اور مال چھوڑ آئے تھے، انہوں نے اللہ کی خاطر اپنے کافر رشتہ داروں سے تعلق ختم کرلیا تھا، مدینہ میں آکر انہیں اسلامی اخوت کی نعمت ملی، جس کی بنیاد نسل اور خون پر نہیں، بلکہ دین اور ایمان کے رشتہ پر تھی، انصار ایسے مخلص اور نیک دل بھائی تھے کہ انہوں نے اپنی ہر چیز مہاجر بھائیوں کے لئے وقف کردی، مہاجرین کو اپنوں کی اور اپنے وطن کی جدائی کا غم نہ رہا، بلکہ ان کے دل میں مدینہ کے ساتھ اپنے وطن سے کہیں زیادہ محبت پیدا ہوگئی.

مہاجرین نے انصار مدینہ کے اس ایثار کی بڑی قدر کی، وہ ان میں گھل مل کر ایک خاندان اور کنبے کی طرح رہنے لگے، لیکن اس کے ساتھ ہی انہیں یہ بات پسند نہ تھی کہ وہ ہاتھ پاؤں توڑ کر بیٹھے رہیں اور اپنے بھائیوں کی کمائی کھاتے رہیں، اس لئے انہوں نے انصار کے ساتھ مل کر کام کرنا شروع کردیا، وہ باغوں اور کھیتوں میں مل کر برابر محنت اور

---

جائداد সম্পত্তি جدائی বিচ্ছেদ کہیں زیادہ অনেক বেশী ایثار আত্মত্যাগ
کنبہ (কুম্বা) পরিবার گھل مل کر মিলেমিশে

مشقت کرتے ، ان میں سے کچھ لوگوں نے کار و بار شروع کر دیا.
حضرت عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کا انصاری بھائی انہیں اپنے گھر لے گیا اور گھر کا سامان اور مال پیش کر کے کہنے لگا ، اس میں سے نصف آپ لے لیجئے ، حضرت عبد الرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے فرمایا: بھائی ، یہ مال آپ کو مبارک ہو ، مجھے مہربانی کر کے بازار کا راستہ دکھا دیجئے ، آپ نے بازار میں تجارت شروع کر دی اور اللہ نے تجارت میں برکت دی ، چند ہی دنوں میں انہوں نے خاصی ترقی کر لی ، وہ فرمایا کرتے تھے کہ: اگر میں مٹی میں ہاتھ ڈالوں تو وہ بھی سونا بن جائے.
اسی طرح حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کپڑوں کا کار و بار شروع کر دیا ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کھجوروں کی تجارت کرنے لگے ، غرض سب اپنے اپنے کام میں لگ گئے ، حتی کہ تھوڑی ہی مدت میں مہاجرین کی مالی حالت اچھی ہوگئی ، وہ اپنے پاؤں پر کھڑے ہونے کے قابل ہو گئے اور انہوں نے اپنے انصار بھائیوں کا مال واپس کر دیا.
اس کے بعد بھی جب کوئی مہاجر قریش کے مظالم سے جان بچا کر مدینہ آتا تو ہر انصاری یہ چاہتا کہ وہ اسی کے ہاں ٹھہرے ، بعض اوقات بات

---

لটারী قرع اندازی মোটকথা غرض যথেষ্ট পরিমাণ خاصا ، خاصی ، خاصے

یہاں تک پڑھ جاتی کہ قرع اندازی کی ضرورت پیش آئی ، جس کے نام قرع نکل آتا وہی اس مہاجر بھائی کو اپنے گھر لے آتا اور اپنے مکان، زمین اور کھیتوں کا آدھا حصہ اس کے حوالہ کر دیتا اور اپنی خوش قسمتی پر شکر کرتا کہ خدا نے دین کے ایک بھائی کو اس کا حصہ دار بنایا ہے.

دینی محبت اور اسلامی اخوت کی یہ بہترین مثال تھی جس کی نظیر تاریخ میں نہیں ملتی .

(ماخوذ از میری کتاب)

# انوکھا فیصلہ

مکہ مکرمہ میں ایک مرتبہ بہت زبردست سیلاب آیا، جس سے خانۂ کعبہ کی دیواریں گر گئیں، سیلاب سے پہلے خانۂ کعبہ میں آگ بھی لگی تھی، اس آگ کی وجہ سے دیواریں بہت کم زور ہوگئی تھیں، اب جو سیلاب آیا تو کم زور دیواریں اس کی تیزی کا مقابلہ نہ کرسکیں اور گر گئیں.

قریش کے سردارروں نے آپس میں مشورہ کرکے خانۂ کعبہ کو نئے سرے سے تعمیر کرنے کا فیصلہ کیا، ان ہوں نے طے کیا کہ کعبہ کی تعمیر میں صرف حلال مال لگائیں گے، سود کی کمائی اور حرام کے مال ہرگز نہیں لگائیں گے.

خانۂ کعبہ گراتے ہوئے انہیں خوف محسوس ہوا کہ کہیں اللہ کا غضب ان پر نازل نہ ہوجائے، آخر ولید بن مغیرہ نے ابتدا کی، ابتدا کرتے وقت اس نے کہا تھا: ہم تو اصلاح کرنے والے ہیں اور اللہ تعالی اصلاح کرنے والوں کو ہلاک نہیں کرے گا.

جب باقی لوگوں نے دیکھا کہ ولید بن مغیرہ کو کچھ نہیں ہوا تو سب اس

---

سیلاب ঢল کہیں যেন پکار ডাক, চিৎকার (مؤنث)

کام میں لگ گئے اور خانۂ کعبہ کو سیدنا ابراہیم علیہ السلام والی بنیاد تک گرا دیا، اس کے بعد تعمیر کا کام شروع ہوا، تعمیر کے لئے انہوں نے ہر قبیلہ کا حصہ مقرر کیا، قریش کے سارے سردار اس کام میں حصہ لے رہے تھے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے چچا سیدنا عباس رضی اللہ عنہ بھی شریک ہوئے، اس وقت آپ کی عمر ۳۵ سال تھی.

تعمیر کے لئے مال کچھ زیادہ جمع نہ ہو سکا، اس لئے عمارت سیدنا ابراہیم علیہ السلام والی بنیادوں پر تعمیر نہ ہو سکی، شمال کی طرف سے تقریبا چھ ہاتھ چھوڑ کر اس پر ایک چھوٹی سی دیوار اٹھا دی گئی، تا کہ یہ بات علم میں رہے کہ یہ بھی خانۂ کعبہ کا حصہ ہے، اس حصہ کو حطیم کہا جاتا ہے.

جب دیوار حجر اسود تک اٹھ گئی تو ایک مسئلہ اٹھ کھڑا ہوا، ایک سردار نے آگے بڑھ کر کہا: حجر اسود میں اپنے ہاتھ سے اس کی جگہ پر رکھوں گا. اس پر ایک اور سردار بول اٹھا: نہیں حجر اسود میں رکھوں گا، اب تو سب اس بات پر آ گئے، یعنی ہر ایک کی خواہش تھی کہ حجر اسود وہ اپنے ہاتھوں سے اس کی جگہ پر رکھے. یہ جھگڑا اتنا بڑھا کہ لڑائی کی نوبت آ گئی اور خون خرابہ ہونے کا اندیشہ پیدا ہو گیا، جب اس بات کا کسی طرح فیصلہ نہ ہو سکا تو قریش کا ایک عمر رسیدہ شخص ابو امیہ نے کہا: میری ایک

---

نوبت পরিস্থিতি گرد যেই না جوں ہی বয়োবৃদ্ধ عمر رسیدہ চারপাশে

رائے ہے، اگر اس پر عمل کر لیا جائے تو یہ جھگڑا ٹل سکتا ہے، اور وہ رائے یہ ہے کہ کل صبح جو شخص پہلے مسجد حرام کے دروازے سے داخل ہو وہ اس جھگڑے کا فیصلہ کرے گا اور سب اس کا فیصلہ مان لیں گے.

ابو امیہ چونکہ ان میں عمر رسیدہ تھا اور عقل میں بھی سب سے آگے تھا اس لئے سب نے اس کی بات مان لی، اب اللہ تعالی کی قدرت دیکھو کہ دوسری صبح سب سے پہلے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم خانۂ کعبہ میں داخل ہوئے، جوں ہی قریش کی نظر ان پر پڑی وہ پکار اٹھے:

هذا الأمين رضيناه، هذا محمد

یہ تو محمد الأمین ہیں، ہم ان پر راضی ہیں.

سب آپ کے گرد جمع ہوئے، ساری تفصیل آپ کو سنائی گئی، تفصیل سن کر آپ نے ان لوگوں سے فرمایا: ایک چادر لاؤ، چادر لائی گئی، آپ نے حجر اسود اٹھا کر اس چادر کے درمیان میں رکھ دیا، پھر سب سرداروں سے فرمایا: سب لوگ اس چادر کو کناروں سے پکڑ لیں اور اس کو اوپر اٹھائیں، سب نے ایسا ہی کیا اور چادر کو پکڑ کر حجر اسود کی جگہ پر پہنچے، اس وقت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مبارک ہاتھوں سے حجر اسود کو اٹھا کر اس کی جگہ پر رکھ دیا- یہ فیصلہ سب کو بہت پسند آیا، سب کے سب خوش ہوئے اور خون خرابہ ٹل گیا.

اس واقعہ سے ظاہر ہے کہ آپ کس قدر عقل سلیم اور درست سوچ کے مالک تھے، اور نبوت سے پہلے ہی اپنی قوم میں آپ کی عزت اور قدر و منزلت کیا تھی.

(ماخوذ از رہبر و رہنما)

# الدرس الثالث

## طوطے کا پیغام

پرانے زمانے کی بات ، ایک سوداگر کے پاس ایک خوب صورت طوطا تھا، جو بڑی اچھی باتیں کیا کرتا تھا، سب گھر والے اس سے محبت کرتے اور اس کا خیال رکھتے تھے .

ایک دفعہ سوداگر تجارت کے لئے کسی دوسرے ملک جانے لگا ، اس نے گھر والوں سے پوچھا کہ وہ ان کے لئے کیا کیا تحفے لائے ، ہر ایک نے اپنی پسند بیان کی ، سوداگر نے یہی بات طوطے سے بھی پوچھی ، وہ بولا ، آپ جنگل کے طوطوں کو میری طرف سے کہیں کہ تمہیں ملنے کو میرا دل ترس رہا ہے ، سوداگر نے طوطے سے وعدہ کیا اور سفر پر روانہ ہوگیا .

سوداگر جنگل میں سے گزر رہا تھا کہ اس کی نظر چند طوطوں پر پڑی ، اس نے گھوڑا روک کر اپنے طوطے کا پیغام سنایا ، پیغام سنتے ہی ایک طوطا تھر تھر کانپنے لگا اور پھر بے جان ہوکر زمین پر گر پڑا ، سوداگر کو طوطے کی موت کا بہت افسوس ہوا .

---

دل ترسنا মন ব্যাকুল হওয়া . پھڑ پھڑا کر ডানা ঝাপটে

جب سوداگر اپنے وطن واپس آیا تو طوطے نے پوچھا: آپ نے میری فرمائش پوری کی یا نہیں؟

سوداگر نے جب قصہ سنایا تو وہ تھر تھر کانپنے لگا اور بے جان ہو کر پنجرے میں ایک طرف گر گیا، سوداگر اور اس کے گھر والوں کو اپنے طوطے کی موت کا بے حد افسوس ہوا، کچھ دیر بعد سوداگر نے پنجرا کھولا اور طوطے کو اٹھا کر باہر پھینکا، اس وقت طوطے نے پر پھڑ پھڑا کر ایک درخت کی اونچی شاخ پر جا بیٹھا، اور حیران پریشان سوداگر سے کہنے لگا کہ میرے ساتھی نے اپنے عمل سے مجھے آزاد ہونے کا طریقہ بتایا تھا.

(ماخوذ از آئینۂ اردو)

## پانی اور ہوا کا جھگڑا

ایک دن پانی اور ہوا اپنی اپنی بڑائی بیان کرنے لگے۔

پانی بولا: میں دنیا میں خشکی سے تین حصے زیادہ ہوں، کبھی آسمانوں سے بارش کی صورت میں برستا ہوں، کبھی سمندرروں، دریاؤں، نہروں، ندی نالوں میں بہتا ہوں، لوگ مجھے زمین کی گہرائی سے نکالتے ہیں اور اپنے کام میں لگاتے ہیں.

ہوا بڑے غصے سے بولی: تمہارے بخارات کو سمندروں، دریاؤں اور نہروں سے تو میں اٹھا کر پہاڑوں کی بلندیوں کی طرف لے جاتی ہوں، تب تم بارش بن کر برستی ہو.

پانی بولا: میں نہ ہوں تو زمین میں زندگی ہی نہ رہے.

ہوا: وہ کیسے؟

پانی: لوگ کھانے پینے، نہانے اور دھونے کے لئے مجھے استعمال کرتے ہیں، دریاؤں اور نہروں نالوں سے مجھے حاصل کرکے فصلیں سیراب کرتے ہیں، لوگ مجھ سے بجلی پیدا کرتے ہیں اور روشنی حاصل کرتے ہیں.

---

خشکی শুষ্কতা, স্থলভূমি  بخار বাষ্প  سیراب کرنا সিঞ্চিত করা  پل মুহূর্ত

برتری শ্রেষ্ঠত্ব

ہوا یہ سن کر اور بھی غصے سے بولی: جاندار تمہارے بغیر کچھ دن زندہ رہ سکتے ہیں، مگر میرے بغیر پل دو پل بھی زندہ نہیں رہ سکتے، میں نہ ہوتی تو وہ سانس ہی نہ لے سکتے.

پانی نے اس کا بھی کچھ نہ کچھ جواب دیا اور ہوا پر اپنی برتری ثابت کرنے کی کوشش کی، تو ہوا بولی: تم نہیں مانتے تو وہ جو سامنے بزرگ آ رہے ہیں ان سے پوچھتے ہیں.

بزرگ دونوں کی بات سن کر بولا: تم اپنی اپنی بڑائی بیان نہ کرو، بلکہ اللہ کی بڑائی بیان کرو، جس نے تم دونوں کو انسان کی خدمت کے لئے پیدا کیا ہے. باقی تم دونوں ہی بہت ضروری ہو، اور انسان کو تم دونوں ہی کی ضرورت ہے، اللہ تعالیٰ نے تم دونوں ہی کو انسان کے لئے نعمت بنایا ہے، بزرگ کی باتیں سن کر دونوں خوش ہوئے اور اپنے اپنے کام میں مصروف ہو گئے.

(ماخوذ از آئینۂ اردو)

# الدرس الأول

سورۂ فاتحہ کا ترجمہ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان، نہایت رحم والا ہے.
تمام تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں، جو پالنے والا ہے سارے جہانوں کا،
جو بڑا مہربان، نہایت رحم والا ہے، جو روز جزا کا مالک ہے.
ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں، بتلا
دے ہمیں سیدھا راستہ، ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام کیا ہے،
ان لوگوں کا راستہ نہیں جن پر تیرا غضب ہے، اور نہ جو گم راہ ہیں.

☆☆☆

اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ زمین میں فساد مت کرو تو کہتے ہیں
ہم تو صرف اصلاح کرنے والے ہیں، سنو بے شک یہی لوگ ہیں
فساد کرنے والے.

☆☆☆

اور اگر تم شک میں ہو اس کتاب کے بارے جو ہم نے نازل کیا ہے

اپنے بندے پر تو تم لے آؤ اس جیسا کوئی سورہ، اور تم بلا لو اپنے مددگاروں کو اللہ کے سوا، اگر تم سچے ہو، پھر اگر تم یہ کام نہ کر سکے، اور یاد رکھو کہ ہرگز تم نہیں کر سکو گے، لہذا ڈرو اس آگ سے جس کا ایندھن آدمی اور پتھر ہیں، وہ تیار کی گئی ہے کافروں کے لئے.

☆☆☆

اے ایمان والو، تم صبر اور نماز کے ذریعہ مدد طلب کرو، بے شک اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے، اور نہ کہو تم ان کے بارے میں جو قتل کئے جاتے ہیں کہ وہ مردے ہیں، بلکہ وہ زندہ ہیں، لیکن تم شعور نہیں رکھتے.

☆☆☆

اور جب آپ سے دریافت کرے میرے بارے میں تو (آپ میری طرف سے کہہ دیجئے کہ) میں تو قریب ہی ہوں، میں قبول کرتا ہوں پکارنے والے کی پکار جب وہ مجھے پکارے، پس چاہئے کہ وہ بھی مان لے میرا حکم، اور چاہئے کہ وہ ایمان لائیں مجھ پر، تا کہ وہ ہدایت پائیں.

☆☆☆

اور لڑو تم اللہ کی راہ میں ان لوگوں سے جو تم سے لڑتے ہیں، اور تم زیادتی نہ کرو، بے شک اللہ پسند نہیں کرتا زیادتی کرنے والوں کو.

☆☆☆

تو لوگوں میں سے کچھ وہ ہیں جو کہتے ہیں، اے ہمارے رب، دے ہمیں دنیا میں اور نہیں ہے ان کے لئے آخرت میں کوئی حصہ، اور ان میں سے کچھ وہ ہیں جو کہتے ہیں، اے ہمارے رب، دے ہمیں دنیا میں بھلائی اور آخرت میں بھلائی، اور ہمیں بچا آگ کے عذاب سے، ایسے لوگوں کے لئے ہے بڑا حصہ، ان کے عمل کی وجہ سے، اور اللہ جلد حساب لینے والا ہے.

☆☆☆

اور جو لوگ خرچ کرتے ہیں اپنے مال رات کو اور دن کو پوشیدہ طور پر اور علانیہ طور پر، تو ان کے لئے ان کے رب کے پاس ان کا اجر ہے، اور نہ کوئی خوف ہوگا ان پر اور نہ وہ غم گین ہوں گے.

☆☆☆

اللہ ہی کے لئے ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے،

اور اگر تم ظاہر کرو اس کو جو تمہارے دلوں میں ہے، یا تم چھپاؤ اس کو، اللہ تم سے اس کا حساب لے گا، پس وہ بخش دے گا جس کو چاہے گا، اور عذاب دے گا جس کو چاہے گا.

☆☆☆

آپ کہہ دیجئے، اےئ اللہ، اےئ بادشاہی کے مالک، آپ ہی دیتے ہیں ملک جس کو چاہیں اور چھین لیتے ہیں ملک جس سے چاہیں، اور عزت دیتے ہیں جس کو چاہیں اور ذلیل کرتے ہیں جس کو چاہیں، آپ ہی کے ہاتھ میں ہے سب بھلائی، بے شک آپ ہر چیز پر پوری قدرت رکھنے والے ہیں.

☆☆☆

اور جن لوگوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو اور آخرت کی ملاقات کو، برباد ہو گئے ان کے عمل، اور وہ نہیں بدلہ دئے جائیں گے مگر ان کاموں کا جو وہ کرتے تھے.

☆☆☆

اور بے شک ہم نے پیدا کئے جہنم کے لئے بہت سے جن اور انسان، ان کے دل تو ہیں لیکن وہ نہیں سمجھتے ہیں ان کے ذریعہ، اور ان کی آنکھیں تو ہیں، لیکن وہ نہیں دیکھتے ہیں ان کے ذریعہ اور ان کے کان

تو ہیں لیکن وہ نہیں سنتے ہیں ان کے ذریعہ، یہی لوگ ہیں چوپایوں کی مانند، بلکہ وہ ان سے بھی زیادہ گم راہ ہیں، یہی لوگ ہیں غافل .

☆☆☆

اور بے شک ہم نے عزت دی آدم کی اولاد کو، اور ہم نے ان کو خشکی میں اور دریا میں سوار کیا اور ہم نے ان کو رزق دیا پاکیزہ چیزوں سے اور ہم نے ان کو فوقیت دی اپنی بہت سی مخلوقات پر، بہت بڑی فوقیت .

☆☆☆

کہہ دیجئے، اگر ہو جائے سمندر (کا پانی) روشنائی میرے رب کی باتوں (کو لکھنے) کے لئے تو یقیناً ختم ہو جائے سمندر اس سے پہلے کہ ختم ہو میرے رب کی باتیں، اگرچہ ہم لے آتے اس کی مثل بطور مدد کے .

آپ کہہ دیجئے، یقیناً میں تو تمہاری ہی طرح بشر ہوں، وحی کی جاتی ہے میری طرف کہ تمہارا معبود ایک ہی معبود ہے، چناں چہ جو شخص امید رکھتا ہے اپنے رب سے ملاقات کی تو وہ نیک کام کرتا رہے اور اپنے رب کی عبادت میں کسی کو شریک نہ کرے .

☆☆☆

اور ذکر کیجئے کتاب میں ابراہیم کا، بے شک وہ نہایت سچا نبی تھا، جب اس نے اپنے باپ سے کہا، اے میرے والد، کیوں آپ اس

چیز کی عبادت کرتے ہیں جو نہ سنتی ہے اور نہ دیکھتی ہے اور نہ آپ کا کچھ بھی کام آسکتی ہے، اے میرے والد، بے شک میرے پاس وہ علم آیا ہے جو آپ کے پاس نہیں آیا ہے، پس آپ میری پیروی کریں، میں آپ کو سیدھی راہ بتلاؤں گا. اے میرے والد، آپ شیطان کی عبادت نہ کریں، بے شک شیطان رحمٰن کا بہت نافرمان ہے. اے میرے والد، بے شک میں ڈرتا ہوں اس بات سے کہ چھولے آپ کو رحمٰن کی طرف سے عذاب، پھر تو آپ ہو جائیں گے شیطان کے دوست.

☆☆☆

اور بے شک جو لوگ اپنے رب کے ڈر سے لرزتے ہیں اور جو لوگ اپنے رب کی آیتوں پر ایمان لاتے ہیں اور جو لوگ اپنے رب کے ساتھ (کسی کو) شریک نہیں کرتے ہیں اور جو لوگ دیتے ہیں جو کچھ دیتے ہیں اس حال میں کہ ان کے دل ڈرنے والے ہوتے ہیں اس بات سے کہ وہ اپنے رب کی طرف لوٹنے والے ہیں، یہی وہ لوگ ہیں جو جلدی کرتے ہیں نیکی کے کاموں میں اور وہ نیکی کے کاموں میں سبقت کرنے والے ہیں.

☆☆☆

کیا انھوں نے سیر نہیں کی زمین میں تا کہ وہ دیکھتے، کیسا ہوا ان لوگوں کا انجام جو ان سے پہلے تھے، وہ ان سے بہت زیادہ تھے قوت میں، اور انھوں نے زمین کو اچھالا تھا، اور زمین کو آباد کیا تھا، اس سے بہت زیادہ جو انھوں نے آباد کیا ہے، اور ان کے پاس ان کے رسول آئے تھے واضح دلائل کے ساتھ، تو اللہ ان پر ظلم کرنے والا نہیں تھا، بلکہ وہ خود ہی اپنے اوپر ظلم کرتے تھے، پھر جن لوگوں نے برا کیا تھا ان کا انجام برا ہی ہوا، اس لئے کہ انھوں نے جھٹلایا اللہ کی آیتوں کو، اور وہ ان کا مذاق اڑاتے تھے.

☆☆☆

اور ہم نے آپ کو نہیں بھیجا مگر تمام انسانوں کے لئے خوش خبری دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر، لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے (اس بات کو) اور وہ کہتے ہیں، کب پورا ہوگا یہ وعدہ اگر تم سچے ہو، آپ کہہ دیجئے، تمہارے لئے ایک ایسے دن کا وعدہ ہے، کہ تم نہ پیچھے رہ سکو گے اس سے ایک گھڑی اور نہ آگے بڑھ سکو گے.

☆☆☆

آپ کہہ دیجئے، اے میرے وہ بندے جنھوں نے ظلم کیا ہے اپنی جانوں پر، تم مایوس نہ ہو اللہ کی رحمت سے، بے شک اللہ معاف

کردیں گے تمام گناہوں کو، بے شک وہی بڑا بخشنے والا ہے، نہایت رحم کرنے والا ہے. اور تم رجوع کرو اپنے رب کی طرف اور سر تسلیم خم کردو ان کے سامنے اس سے پہلے کہ آجائے تمہارے پاس عذاب، پھر تم مدد نہیں کیے جاؤ گے. اور تم پیروی کرو اس بہترین بات کی جو نازل کی گئی تمہاری طرح تمہارے رب کی طرف سے اس سے پہلے کہ اچانک تمہارے پاس عذاب آجائے، اس حال میں کہ تم سمجھ ہی نہ پاؤ.

## الدرس الثانی

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالی تمہارے جسموں اور تماری صورتوں کو نہیں دیکھتا، بلکہ تمہارے دلوں اور عملوں کو دیکھتا ہے. (مسلم)

☆☆☆

حضرت ابو موسی اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالی رات کو اپنا ہاتھ پھیلاتا ہے تا کہ دن کو برائی کرنے والا (رات کو) توبہ کر لے، اور دن کو اپنا ہاتھ پھیلاتا ہے تا کہ رات کو برائی کرنے والا (دن کو) توبہ کر لے، (یہ سلسلہ اس وقت تک جاری رہے گا) جب تک سورج مغرب سے طلوع نہ ہو (اور یہ قرب قیامت کی ایک بڑی نشانی ہے، اس نشانی کے ظاہر ہونے کے بعد توبہ کا دروازہ بند ہو جائے گا. (مسلم)

☆☆☆

حضرت ابو یحی صہیب بن سنان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مومن کا معاملہ بھی عجیب ہے، اس کے

ہر کام میں اس کے لئے بھلائی ہے، اور یہ چیز مومن کے سوا کس کو حاصل نہیں، اگر اسے خوش حالی نصیب ہو تو اس پر اللہ کا شکر کرتا ہے، پس یہ شکر کرنا اس کے لئے بہتر ہوتا ہے، (کیونکہ اس میں بھی اجر ہے)، اور اگر اسے تکلیف پہنچے تو صبر کرتا ہے، پس یہ صبر کرنا بھی اس کے لئے بہتر ہے (کیونکہ صبر بھی باعث اجر ہے).

☆☆☆

حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حجۃ الوداع میں خطبہ دیتے ہوئے سنا، آپ فرمایا: تم لوگ اللہ سے ڈرو اور اپنی پانچوں نمازیں ادا کرو اور اپنے (رمضان کے) مہینہ کے روزے رکھو، اور اپنے مالوں کی زکوۃ ادا کرو اور اپنے حاکموں کی اطاعت کرو، پس تم اپنے پروردگار کی جنت میں داخل ہو جاؤ گے. (ترمذی)

☆☆☆

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دو نعمتیں ایسی ہیں کہ بہت سے لوگ (ان کے غلط استعمال کی وجہ سے) خسارے میں ہوتے ہیں، صحت اور فراغ. (بخاری)

حضرت ابوسفیان عبد اللہ بن بسر اسلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب سے بہتر وہ شخص ہے جس کی عمر لمبی ہو اور اس کا عمل اچھا ہو. (ترمذی)

☆☆☆

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص صبح کو یا شام کو مسجد کی طرف جاتا ہے تو اللہ تعالی اس کے لئے جنت میں مہمانی تیار کرتے ہیں جب بھی وہ صبح یا شام کو مسجد کی طرف جاتا ہے. (بخاری و مسلم)

☆☆☆

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک وہ اپنے (مسلمان) بھائی کے لئے بھی وہ چیز پسند نہ کرے جو وہ اپنے لئے پسند کرتا ہے. (بخاری و مسلم)

☆☆☆

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: تم میں سے جو شخص کسی برائی کو (ہوتے) دیکھے، تو اسے اپنے ہاتھ سے روک دے، اگر وہ (ہاتھ سے) روک نہ سکے تو زبان سے (روکے)، اگر وہ (زبان سے)

روک نہ سکے تو دل سے (اسے برا جانے)، اور یہ ایمان کا کمزور ترین درجہ ہے. (مسلم)

☆☆☆

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: منافق کی تین نشانیاں ہیں، جب بات کہے جھوٹ کہے، اور جب وعدہ کرے پورا نہ کرے، اور جب اس کے پاس امانت رکھی جائے خیانت کرے. (بخاری و مسلم)

☆☆☆

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مسلمان (آپس میں) بھائی بھائی ہیں، نہ اس پر ظلم کرے نہ اس کو اکیلا چھوڑ دے، اور جو کسی کی حاجت پوری کرے گا اللہ اس کی حاجت پوری کریں گے اور جو کسی کی تکلیف کو دور کرے گا اللہ تعالی قیامت کے دن اس کی تکلیف دور کریں گے، اور جو کسی کی ستر پوشی کرے گا اللہ تعالی قیامت کے دن اس کی ستر پوشی کریں گے.

(بخاری و مسلم)